وما آتٰکم الرسول فخذوہ وما نھٰکم عنہ فانتھوا (الحشر:۸)

شیخ القرآن، سلطان الاساتذہ حضرت
علامہ عبد اللہ خان عزیزی علیہ الرحمہ کے حدیثی افادات پر مشتمل کتاب

# انوارِ نبوت


بقلم: شیخ القرآن سلطان الاساتذہ

حضرت علامہ عبد اللہ خان عزیزی علیہ الرحمہ

سابق صدر المدرسین دار العلوم علیمیہ جمدا شاہی بستی، یوپی





ترتیب

مفتی کمال احمد علیمی نظامی

استاذ و مفتی دار العلوم علیمیہ جمدا شاہی بستی یوپی



بسب نوازش

الحاج وصی الدین خان نورانی صاحب صدر اعلیٰ دار العلوم علیمیہ جمدا شاہی بستی یوپی

ناشر

مبلغ اسلام ریسرچ سینٹر ممبئی انڈیا

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَمَآ اٰتٰکُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْہُ ۚ وَمَا نَھٰکُمْ عَنْہُ فَانْتَھُوْا (الحشر:۷)



شیخ القرآن، سلطان الاساتذہ، حضرت

علامہ عبد اللہ خان عزیزی علیہ الرحمہ کے حدیثی افادات پر مشتمل کتاب

# انوارِ نبوّت



**بقلم**

سلطان الاساتذہ، شیخ القرآن، حضرت علامہ عبد اللہ خان عزیزی علیہ الرحمہ

سابق شیخ الحدیث و صدر المدرسین دارالعلوم علیمیہ جمدا شاہی بستی یوپی



**ترتیب**

کمال احمد علیمی نظامی

دارالعلوم علیمیہ، جمدا شاہی، بستی، یوپی



**حسب خواہش**

الحاج وصی الدین خان نورانی صاحب، صدرِ اعلیٰ دارالعلوم علیمیہ، جمدا شاہی



**ناشر**

مبلغ اسلام ریسرچ سینٹر، ممبئی (انڈیا)

# تفصیلات




نام کتاب : انوارِ نبوّت

مصنف : شیخ القرآن علامہ عبداللہ خاں عزیزی علیہ الرحمہ علیہ الرحمہ

ترتیب : حضرت مفتی کمال احمد علیمی نظامی

حسب خواہش : حاجی وصی الدین نورانی صاحب

سنہ طباعت : ۱۴۴۵ھ / ۲۰۲۳ء

ناشر : مبلغ اسلام ریسرچ سینٹر، ممبئی، مہاراشٹر (انڈیا)

Book's Name: **Anwar-e-Nabuwwat**

Author: Shaikhul Quran, Hazrat Allama ABDULLAH KHAN Azizi (Alaihir rahmah.)

Publisher: Muballigh-e-Islam Research Centre. Mumbai (India)

Publishing Year: 1445 A.H./2023 C.E


## ملنے کے پتے

(۱) مبلغِ اسلام ریسرچ سنٹر، جمدا شاہی، ضلع بستی، یوپی

(۲) دارالعلوم علیمیہ، جمدا شاہی، بستی، یوپی

(۳) دارالعلوم علیمیہ نسواں، جمدا شاہی، بستی، یوپی

(۴) علیمی کتب خانہ، جمدا شاہی، ضلع بستی

# فہرست مضامین

# تقدیم

## از مرتّبِ کتاب

لاریب محبت رسول(علیہ السلام) جان ایمان ہے، مگر محبت رسول (علیہ السلام) کا بنیادی تقاضا اتباع رسول(علیہ السلام) ہے، اتباع رسول(علیہ السلام) بغیر معرفت حدیث کے ممکن نہیں، اسی لیے عہد رسالت ہی سے حدیث شریف سے اشتغال کو باعثِ سعادت سمجھا گیا، یہ سلسلہ اب بھی جاری ہے۔

حدیث کے لغوی معنی نئی چیز کے ہیں۔

اِصطلاح حدیث میں ہر اُس قول، فعل یا تقریر کو حدیث کہا جاتا ہے جس کی نسبت نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی طرف کی جاتی ہو۔

تقریر سے مراد وہ فعل ہے جو رسول اللہ ﷺ کے سامنے کیا گیا مگر رسول اللہ ﷺ نے نہ تو اِس کے کرنے کا حکم دیا اور نہ ہی اس سے منع فرمایا بلکہ اِس پر سکوت فرمایا۔

اس تعریف کے اعتبار سے حدیث کی تین قسمیں ہیں :

**حدیث قولی :** وہ تمام تر روایات جس میں نبی کریم ﷺ نے کسی کام کے کرنے کا حکم دیا ہو قولی حدیث کہلاتی ہے۔

**حدیث فعلی:** ایسی روایات جن میں نبی کریم ﷺ کے فعل کا تذکرہ ہو حدیث فعلی کہلاتی ہے۔

**حدیث تقریری:** ایسی روایت جس میں حضور اکرم ﷺ کے صحابہ کا وہ عمل درج ہو جو آپ ﷺ کے سامنے کیا گیا ہو اور آپ ﷺ نے اس سے منع نہ فرمایا ہو، حدیث تقریری کہلاتی ہے۔

### ترویج حدیث پر نبوی بشارت:

حدثنا ابن أبي عمر قال: حدثنا سفيان، عن عبد الملك بن عمير، عن عبد الرحمن بن عبد الله بن مسعود، يحدث عن أبيه، عن النبي

صلى الله عليه وسلم، قال: «نضر الله امرأ سمع مقالتي فوعاها وحفظها وبلغها، فرب حامل فقه إلى من هو أفقه منه»: أخرجه الترمذي في باب ما جاء في الحث على تبليغ السماع،ج: ٥صفحه: ٣٤، برقم (٢٦٥٨)

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اللہ تعالیٰ خوشحال کرے اس آدمی کو جس نے میری بات سنی اور اس کو یاد رکھا اور دل کی گہرائیوں میں اسے محفوظ کرکے دوسرے تک پہنچادیا، کیوں کہ بہت سے حامل فقیہ غیر فقیہ ہوتے ہیں، اور بہت سے حامل فقہ اپنے سے بڑے فقیہ تک فقہ اٹھالے جاتے ہیں۔

## تدوین حدیث:

منکرین حدیث دعویٰ کرتے ہیں کہ نبی کریم علیہ السلام کے عہد میں حدیث شریف کی تدوین وکتابت نہیں ہوئی نہ ہی صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے عہد میمون میں حدیث کی حفاظت کا کوئی خاص اہتمام کیا گیا، اس لیے حدیث میں الحاق وتحریف کا قوی امکان ہے، اس لیے حدیث شریف کو حجت ماننا غلط ہے،اس دعوے کی تردید کے لیے ذیل میں تفصیل کے ساتھ گفتگو کی جارہی ہے۔

## عہد رسالت میں حفاظت حدیث:

عہد نبوی میں کسی بھی امر مہتم بالشان کی حفاظت کے تین ہی طریقے معروف تھے، حفظ، کتابت، اور اس پر مسلسل عمل، ظاہر ہے ان میں سے ہر ایک یادداشت کا ایک مستقل ذریعہ ہے،اور اگر کسی چیز کی حفاظت وصیانت میں یہ تینوں ذرائع بروے کار لائے جائیں تو پھر اس میں کسی بھی طرح کے ہیر پھیر یا رڈوبدل کی گنجائش نہیں رہ جاتی ہے۔

حدیث کی حفاظت وصیانت کی ابتدا عہد رسالت ہی سے ہو چکی تھی، اس پر بے شمار دلائل موجود ہیں، شمع نبوت کے پروانوں نے حفاظت حدیث میں کوئی کسر نہ اٹھا رکھی، چناں

چہ اس کام کے لیے انہوں نے مذکورہ تینوں ذرائع کا استعمال کیا، اس اجمال کی تفصیل مندرجہ ذیل ہے:

## عہد رسالت میں کتابت حدیث

(۱) حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ نے سیکڑوں احادیث کا ایک مجموعہ تیار کیا جس کا نام ''صحیفۂ صادقہ'' تھا، اس میں بہت ساری حدیثیں مکتوب تھیں۔

(۲) حضرت عبد اللہ بن مسعود نے بھی احادیث لکھوائی تھیں، یہ ذخیرہ ان کے صاحبزادے کے پاس تھا۔

(۳) حضرت سعد بن عبادہ نے ایک کتاب میں احادیث کو جمع فرمایا تھا، جس کا نام ہی ''کتاب سعد بن عبادہ'' تھا، یہ کئی پشتوں تک ان کے خاندان میں رہا۔

(۴) حضرت سعد بن ربیع رضی اللہ عنہ نے بھی ایک مجموعہ مرتب کیا تھا۔

(۵) احادیث کا ایک مجموعہ حضرت انس نے لکھا تھا۔

(۶) حضرت ابوہریرہ نے بھی دفتر کے دفتر احادیث لکھی یا لکھوائی تھیں۔

(۷) سمرہ بن جندب رضی اللہ نے بھی ایک مجموعہ تیار کیا تھا۔

(۸) حضرت ابن عمر نے فرمایا ''بینما نحن حول رسول الله نکتب'' اس درمیان ہم رسول اللہ ﷺ کے اردگرد بیٹھ کر احادیث لکھا کرتے تھے۔ ''نحن نکتب'' سے اشارہ ملتا ہے کہ اس خدمت کو ایک جماعت انجام دیتی تھی اور اس کی تائید دوسری روایت سے بھی ہوتی ہے۔

''كان عند رسول الله ﷺ ناس من اصحابه ،وانا معهم وانا اصغر القوم، فقال النبی ﷺ من كذب علیّ متعمداً فليتبوأ مقعده من النار، فلما خرج القوم قلت كيف تحدثون عن رسول الله ﷺ وقد سمعتم ما قال وأنتم تنهكون فی الحديث عن رسول الله ﷺ فضحكوا وقالوا يا ابن اخينا ان كل ما سمعنا منه عندنا فی كتاب'' (۱)

---

۱: نزہۃ القاری شرح بخاری، ۱/ ۱۲، دائرۃ البرکات، گھوسی۔

خدمت اقدس میں کچھ صحابہ حاضر تھے، میں بھی تھا، میں سب سے کم عمر تھا، حضور اقدس ﷺ نے فرمایا جو مجھ پر قصداً جھوٹ باندھے وہ اپنا ٹھکانہ جہنم بنا لے، پھر جب لوگ باہر آئے تو میں نے ان سے کہا، حضور ﷺ نے جو فرمایا، وہ آپ لوگوں نے سنا، اس کے باوجود اتنی کثرت سے آپ لوگ کیسے حدیثیں بیان کرتے ہیں؟ وہ لوگ ہنسے اور کہا اے بھتیجے جو کچھ ہم نے حضور سے سنا ہے وہ سب ہمارے پاس لکھا ہوا ہے۔

علاوہ ازیں خود حضور نے بہت سے احکام و مسائل سے متعلق حدیثیں املا کرائیں، چناں چہ آپ نے دیت کے مسائل لکھوا کے بھجوائے۔

قبیلہ جُہینہ کے پاس مردہ جانوروں کے احکام لکھ کر بھجوائے۔

اخیر ایام میں کثیر احادیث کا ایک صحیفہ لکھوا کر عمرو بن حزم رضی اللہ عنہ کے ہاتھوں یمن بھجوایا تھا، مختلف قوانین و احکام جو حضور علیہ السلام نے قبائل کے پاس بھیجے، معاہدات کی تحریریں، نماز، روزہ، سود، شراب وغیرہ کے مسائل وائل بن حجر کو آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے خود لکھوائے تھے۔ (۱)

## عہد نبوی میں کتابت حدیث سے متعلق ایک شبہے کا ازالہ

عہد رسالت میں کتابت حدیث کے سلسلے میں کچھ لوگوں کو حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ کی اس حدیث سے شبہ ہوا کہ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا:

"لا تکتبوا عنی ،من کتب عنی غیر القرآن فلیمحه "(۲)

میری کوئی بات نہ لکھا کرو، جس نے بھی لکھا ہوا سے مٹا دے۔

شبہ یہ ہے کہ رحمت عالم ﷺ کی اس ممانعت کے سامنے کس کی جرأت ہوتی کہ وہ حدیث لکھتا، معلوم ہوا کہ عہد رسالت میں کتابت حدیث نہیں ہوتی۔

اس حدیث کا جواب کئی طرح سے دیا گیا ہے:

اولاً: علما کو اس کی صحت میں کلام ہے، امام بخاری وغیرہ نے فرمایا کہ یہ در حقیقت حضرت ابو سعید پر موقوف ہے، یعنی ارشاد رسول نہیں ہے۔

---

۱: نزہۃ القاری شرح بخاری، ۱/۱۵-۱۶، دائرۃ البرکات، گھوسی۔

۲: مسلم شریف، ۲/۴۱۴

ثانیاً: بر تقدیر صحت علامہ ابن حجر نے اس کے متعدّد جوابات دیئے ہیں:

(۱) یہ ممانعت نزول قرآن کے عہد کے ساتھ خاص ہے۔

(۲) مطلب یہ ہے کہ حدیث اور قرآن دونوں کو ایک ہی چیز پر مت لکھو۔

(۳) ممانعت کا حکم مقدم ہے یعنی بالکل ابتدائی دور میں تھا، بعد میں جب قرآن کے ساتھ حدیث کے التباس کا خطرہ نہ رہا تو احادیث لکھنے کی اجازت دے دی گئی۔

علامہ محمد بن علوی مالکی حسنی فرماتے ہیں:

"والحق أنه لاتعارض، وقد اجتهد كثير من أهل العلم فی الجمع بينهما، وأحسن ما أراه فی ذالك هو القول بنسخ احاديث النهی عن الكتابة" (۱)

حق یہ ہے کہ کتابت حدیث کے حکم اور کتابت حدیث سے ممانعت والی دونوں حدیثوں میں کوئی تعارض نہیں ہے، اہل علم نے ان کے درمیان تطبیق کی بڑی کوشش کی ہے، میرے نزدیک اس سلسلہ میں سب سے اچھی بات یہ ہے کہ ممانعت والی حدیث منسوخ ہے۔

ایک جگہ اور فرماتے ہیں:

" وان ذالك كان فی صدر الإسلام خشية وقوع اللبس بين القرآن والحديث "(۲)

کتابت حدیث کی ممانعت ابتدائے اسلام میں اس خوف کی بنا پر تھی کہ کہیں قرآن وحدیث خلط ملط نہ ہو جائیں۔

یہ ساری تاویلیں اس لیے کرنے کی ضرورت پیش آئیں کہ سرکار ہی سے کتابت حدیث کی اجازت بھی مروی ہے، چنانچہ رافع بن خدیج سے مروی ہے کہ ہم نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ہم آپ سے کچھ چیزیں سنتے ہیں تو کیا ان کو لکھ لیا کریں؟ سرکار علیہ السلام نے فرمایا "اکتبوا و لا حرج" لکھ لیا کرو، اس میں کوئی مضائقہ نہیں۔ (۳)

اگر مذکورہ تاویلات نہ کی جائیں تو پھر ممانعت اور اجازت والی احادیث میں تعارض کا وقوع ناگزیر ہے۔

---

۱: نزہۃ القاری، ۱/۱۵-۱۶

۲: المنہل اللطیف فی اصول الحدیث الشریف، ص:۱۹ بحوالہ جامع الاحادیث، ۱/۶۵، مطبوعہ رضا اکیڈمی، ممبئی

۳: المعجم الکبیر للطبرانی، ۴/۳۲۹ بحوالہ جامع الاحادیث، ۱/۱۶۹

حاصل کلام یہ کہ ممانعت ابتدائے اسلام میں تھی، بعد میں خود سرکار علیہ السلام ہی نے کتابت حدیث کی اجازت دے دی، لہٰذا محض ممانعت والی حدیث دیکھ کر کوئی یہ شبہ نہ کرے کہ سرکار کے عہد میں کتابت حدیث ہوئی ہی نہیں۔

## عہد نبوی میں حفظ احادیث

اس امر کے اثبات کے بعد کہ عہد رسالت میں کتابت کے ذریعہ حفاظت حدیث کا اہتمام کیا گیا، آئیے عہد نبوی میں بروئے کار لائے گئے حفاظت حدیث کے دوسرے اہم ذریعہ ''حفظ'' کو بھی دیکھتے چلیں۔

جب نبی کریم علیہ السلام کوئی بات زبان فیض ترجمان سے صادر فرماتے تو صحابۂ کرام اسے بغور سنتے اور خود سرکار ہر بات کم از کم تین بار فرماتے تھے، چنانچہ بخاری شریف میں ہے:

''إنه كان إذا تكلم بكلمة اعادها ثلثاً حتى تفهم عنه''[1]

جب آپ کوئی بات کہتے تو تین بار اس کا اعادہ فرماتے یہاں تک کہ وہ سمجھ لی جاتی۔

حفظ حدیث کے تعلق سے صحابۂ کرام کس قدر سنجیدہ تھے، اس کا اندازہ اس سے لگایا جاسکتا ہے کہ جس ترتیب سے مختلف اشیا کا ذکر حضور نے فرمایا ہوتا، صحابۂ کرام اسی ترتیب سے اپنے تلامذہ کو بھی یاد کراتے اور خود یاد رکھنے کی کوشش کرتے تھے، کسی لفظ کا رہ جانا تو بڑی بات ہے، اگر کسی سے تقدیم و تاخیر ہوجاتی اور ترتیب بگڑ جاتی تو اس پر تنبیہ فرماتے تھے، چنانچہ اس سلسلے میں حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا واقعہ مشہور ہے کہ آپ کے سامنے کسی نے ان کی روایت کردہ حدیث ''بنى الإسلام على خمس الخ'' یوں پڑھا۔ ''الحج وصيام رمضان'' یعنی حج کو صیام پر مقدم کرکے پڑھا، حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے ٹوک دیا اور فرمایا ''لا! صيام رمضان والحج'' یوں نہیں، صیام رمضان پہلے اور حج بعد میں ہے۔

اس سے معلوم ہوا کہ صحابۂ کرام ارشادات رسول کس اہتمام سے یاد رکھتے تھے کہ الفاظ کی تقدیم و تاخیر بھی حافظے میں محفوظ رہتی، اور دوسروں کو اسی ترتیب سے یاد رکھنے کی ترغیب دیتے، حالاں کہ اس واقعہ میں الفاظ کی تقدیم و تاخیر سے معنیٰ پر کوئی اثر نہیں پڑتا، مگر

---

۱: بخاری شریف، ۱/۲۰، باب من اعاد الحدیث ثلثاً۔

ارشادات رسول کی ترتیب بدل جاتی، یہ بھی حضرت ابن عمر کو گوارا نہ ہوا، تو پھر اس کی کہاں گنجائش کہ وہ رسول پر جھوٹ باندھیں۔ (۱)

پھر یہ بھی نہیں کہ ایک دفعہ سن لیا پھر اس کو یاد رکھنے کی کوشش نہیں کی، یا اس پر کوئی توجہ نہیں دی، بلکہ صحابہ کرام کی عادت کریمہ تھی کہ ارشادات رسول سننے کے بعد اسے اچھی طرح حفظ کرتے، پھر بار بار اس کا دور کرتے۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ ہم لوگ رسول اللہ ﷺ کے ارشادات سنتے تھے، جب حضور مجلس سے تشریف لے جاتے تو ہم لوگ آپس میں اس کا دور کرتے، ایک دفعہ ایک شخص کل حدیثیں بیان کر جاتا، سب سنتے، پھر دوسرا، پھر تیسرا، کبھی کبھی ساٹھ ساٹھ آدمی مجلس میں ہوتے اور سب باری باری سناتے، جب ہم اٹھتے تو ہمیں حدیثیں اس طرح یاد ہوتیں گویا ہمارے دلوں میں بو دی گئی ہیں۔ (۲)

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اپنا چشم دید حال بیان کرتے ہیں کہ فرض نمازوں کے بعد صحابہ کرام مسجد نبوی میں بیٹھ کر قرآن وحدیث کا مذاکرہ کرتے۔ (۳)

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ صحابہ کرام کہیں بیٹھتے تو ان کی مجلس کا موضوع یا تو احادیث ہوتیں یا قرآن کا پڑھنا اور سننا ہوتا، اس کے باوجود کسی صاحب کا حافظہ اس بوجھ کو برداشت نہ کرتا تو خدمت اقدس میں حاضر ہو کر شکایت کرتے، اور حضور ﷺ ان کے حافظے کو اتنا قوی بنا دیتے کہ پھر وہ کوئی بات بھول نہ پاتے، جب کہ حضرت ابو ہریرہ اور حضرت انس رضی اللہ عنہما کا واقعہ مشہور و معروف ہے۔

مذکورہ بالا چند واقعات حفظ حدیث کے سلسلے میں صحابہ کرام کی کوششوں کی بھرپور عکاسی ہو رہی ہے، مزید اور بھی مثالیں تاریخ کے صفحات کی امانت ہیں، طوالت کے خوف سے ہم اتنے پر ہی اکتفا کر رہے ہیں۔



---

۱: نزہۃ القاری، ۱/۲۱۔ ۲۲، مطبع سابق

۲: مجمع الزوائد، ۱/۱۶۱ بحوالہ نزہۃ القاری، ۱/۲۳

۳: المستدرک للحاکم، ۱/۹۴

## عہد صحابہ میں کتابت حدیث

عہد نبوی میں حفاظت حدیث کے دو معتمد ذرائع حفظ اور کتابت کا بیان ہو چکا، تیسرے ذریعہ عمل بالحدیث کا بیان ہم بعد میں کریں گے، آئیے عہد صحابہ میں کتابت حدیث کا حال ملاحظہ کرتے چلیں۔

حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ جن کے بارے میں مشہور ہے کہ آپ کتابت حدیث کے سخت مخالف تھے، فرماتے ہیں، "قیدوا العلم بالکتابۃ" علم لکھ کر مقید کرلو۔ (۱)

حضرت انس نے محمود بن ربیع سے حضرت عتبان کی ایک طویل حدیث سنی تو اپنے صاحبزادے کو حکم دیا کہ اسے لکھ لو، صاحبزادے نے حکم کی تعمیل کی۔

حضرت ابان مشہور تابعی حضرت انس رضی اللہ عنہ کی مجلس میں ساگوان کی تختیوں پر حدیثیں لکھا کرتے تھے۔ (۲)

حضرت سعید بن جبیر کا بیان ہے کہ میں ابن عمر رضی اللہ عنہ سے جو احادیث سنتا لکھ لیتا، آپ ہی کا بیان ہے کہ ہم لوگ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہو کر حدیثیں لکھا کرتے تھے، کاغذ بھر جاتا تو کسی اور چیز پر لکھتے۔ (۳)

صحابۂ کرام کی طرف منسوب احادیث کے مجموعے جنہیں ان کے تلامذہ نے جمع کیا وہ اس پر شاہد عدل ہیں کہ دور صحابہ و تابعین میں حدیث کی تدوین و کتابت موجود تھی، چنانچہ اس سلسلہ میں چند مجموعے یہ ہیں:

(۱) حضرت ابوہریرہ کی طرف تین مجموعے منسوب ہیں، بشیر بن نہیک کا مجموعہ، حسن بن عمرو بن امیہ کا مجموعہ اور ہمام بن منبہ کا مجموعہ، آخر الذکر مجموعہ سب سے زیادہ شہرت کا حامل ہے۔ (۴)

حضرت جابر بن عبداللہ کی طرف بھی کئی مجموعے منسوب ہیں، جن میں سے ایک مجموعہ اسماعیل بن عبدالکریم کے پاس تھا۔ (۵)

---

۱ : مسند دارمی، ۱/۱۷۴۳، دار المغنی للنشر والتوزیع، ریاض۔
۲: مسند دارمی، ۱/۳۳۴۴، دار المغنی للنشر والتوزیع، ریاض۔
۳ : مسند دارمی، ۱/۹۳۹۴، دار المغنی للنشر والتوزیع، ریاض، طحاوی، ۲/۳۸۴
۴ : جامع الاحادیث، ۱/۱۷۴۷، امام احمد رضا اکیڈمی، بریلی شریف
۵ : شرح معانی الآثار، ۲/۳۰۴۔

دوسرا سلیمان لشکری کے پاس تھا۔[۱]

ایک صحیفہ حضرت جابر کے پاس تھا، اس صحیفے کے بارے میں حضرت قتادہ کا قول مشہور ہے کہ "مجھے سورۂ بقرہ کے مقابلہ میں صحیفۂ جابر زیادہ حفظ ہے"۔[۲]

علاوہ ازیں اس سلسلہ میں حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص کا صحیفہ صادقہ، حضرت انس بن مالک کا صحیفہ، اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کا صحیفہ خاص طور پر مشہور ہے۔

حضرت ابن عمر کی مرویات کو خاص طور پر نافع نے جمع کیا، ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی مرویات کو عروہ بن زبیر نے لکھ لیا تھا، حضرت جابر کی احادیث کو قتادہ نے لکھ لیا تھا، حضرت ابن عباس کی مرویات کو ان کے تلمیذ حضرت کریب نے لکھ کر محفوظ کر لیا تھا۔[۳]



## عہد صحابہ میں حفظ حدیث

حضرت ابن عباس نے فرمایا:

"حدیثوں کا آپس میں مذاکرہ کرتے رہنا، دور کرتے رہنا، بار بار دہراتے رہنا اور ذہن میں حاضر رکھنا اگر ایسا نہ کروگے تو جاتی رہیں گی"۔

حضرت علی اپنے اصحاب سے فرماتے "احادیث ایک دوسرے سے بیان کرتے رہو، اگر ایسا نہ کروگے تو چلی جائیں گی"۔[۴]

ایک مرتبہ حضرت ابن مسعود نے اپنے تلامذہ سے پوچھا کہ تم لوگ آپس میں بیٹھ کر احادیث سنتے سناتے بھی ہو یا نہیں؟ تلامذہ نے جواب دیا جی ہاں ہم لوگ ایسا کرتے ہیں، اگر ہمارا کوئی ساتھی حاضر نہ ہو تو اگر کوفے کے آخری سرے پر ہوتا تو وہیں جا کر اس سے ملتے۔[۵]

---

۱: تہذیب التہذیب، ۲/۲۰۶

۲: جامع الاحادیث، ۱/۱۷۶

۳: نزہۃ القاری، ۱/۱۶۔۱۷

۴: المستدرک للحاکم، ۱/۹۵

۵: دارمی، ص: ۷۹

حضرت ابو سعید خزامی بھی آپس میں دورہ احادیث کرتے تھے، بلکہ ان کی تاکید یہ بھی تھی کہ احادیث بلفظہ یاد کی جائیں۔ (۱)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ جن سے ۵۳۷۲ احادیث مروی ہیں، ایک دن مروان بن الحکم نے آپ کو بلا بھیجا، مروان کے سکریٹری ابوالزعزہ کا بیان ہے کہ مجھے پہلے ہی سے حکم مل چکا تھا کہ میں پردہ کے پیچھے بیٹھ کر جو کچھ وہ بیان کریں میں لکھتا جاؤں، بہر حال یہی ہوا، مروان مختلف انداز سے سوالات کرتے، اور حضرت ابوہریرہ احادیث کریمہ بیان کرتے جاتے، اور میں پس پردہ لکھتا جاتا تھا، یہاں تک کہ ایک اچھا خاصہ مجموعہ تیار ہو گیا، اس کے بعد حضرت ابوہریرہ چلے گئے، اور وہ مجموعہ بحفاظت رکھ دیا گیا، ابوالزعزہ بیان فرماتے ہیں کہ:

" فترکه سنة ،ثم ارسله إليه، وأجلسني وراء الستر، فجعل يسأله وأنا أنظر فى الكتاب فما زاد ولا نقص " (۲)

ایک سال کے بعد پھر مروان نے حضرت ابوہریرہ کو بلا بھیجا، اور مجھے پردہ کے پیچھے بٹھا کر ان سے سوالات کرنے لگا اور میں کتاب میں دیکھتا جاتا، تو نہ تو میں نے کوئی زیادتی دیکھی نہ ہی کمی۔

عہد صحابہ میں حفظ حدیث کے شاندار اہتمام کو ظاہر کرنے کے لیے یہی ایک مثال کافی ہے۔



## عہد رسالت و عہد صحابہ میں عمل کے ذریعہ حفاظت حدیث

صحابۂ کرام رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے اقوال وافعال پر کس طرح عمل کرنے کی کوشش کرتے، اس سلسلے میں علامہ پیر کرم شاہ ازہری کا یہ بیان قابل دید ہے:

"ان کے دل کے ان لطیف احساسات سے لے کر جنہیں پابند الفاظ نہیں کیا جا سکتا ان کی طبعی خواہشات تک سب کے سب سنت مصطفوی کے پابند تھے، ان کی خلوتوں کا سوز

---

۱ : المستدرک للحاکم، ۱/ ۹۴

۲ : جامع الاحادیث، ۱/ ۱۸۶، مطبع سابق

وگداز، اور ان کی جلوتوں کے خروش عمل، ان کی شب بیداریاں اور ان کے قیلولے، سب فرمان نبوی کے تابع تھے، اور جو قول فعل سے ہر وقت ہمکنار رہے، وہ کیسے فراموش ہوسکتا ہے؟ اور وہ فرمان جس کے متعلق یقین ہو کہ اس کی تعمیل میں ہماری فلاح دارین ہے، اس کی یاد کے نقوش کیسے دھندلے پڑ سکتے ہیں؟ صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو جو عشق تھا محبوب خدا سے، جو جنون تھا اس کے ہر ارشاد کی تعمیل کا، جو سودا تھا حصول علم کا، جو جذبہ تھا تبلیغ دین قیم کا، اس کے پیش نظر ایک اجنبی بھی پورے وثوق کے ساتھ کہہ سکتا ہے کہ صحابۂ کرام نے حضور علیہ السلام کا ایک فرمان بھی فراموش نہ ہونے دیا ہوگا۔

ان کی اتباع رسول عبادات تک محدود نہ رہتی، بلکہ انہوں نے اپنے محبوب اور اپنے رب کے حبیب صلی اللہ علیہ ولم کی ہر عادت اور ہر ادا کو اپنانے کی کوشش کی، صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی خواہش ہوتی کہ ان کی نشست وبرخاست، ان کی گفتار، ان کا کردار، ان کا سونا اور جاگنا، اور ان کا کھانا پینا، سب حضور کے نمونے کے مطابق ہو، اگر کسی نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو کھلا دیکھا تو اس نے اپنے حبیب کی اس ادا کو اپنانا ہی اپنے لیے باعث سعادت سمجھا، اگر کسی نے حضور کو کسی بات کے بعد مسکراتے دیکھا، تو اس نے اپنے اوپر لازم کرلیا کہ وہ بھی اس بات کے بعد اپنے حبیب کی اتباع میں مسکرائے گا"۔ (۱)

صحابۂ کرام کے عمل بالحدیث کے چند نمونے ملاحظہ فرمائیں۔

حضرت میسرہ بن یعقوب الطہوی فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو کھڑے ہوکر پانی پیتے دیکھا تو عرض کیا کہ آپ کھڑے ہوکر پانی پی رہے ہیں؟ آپ نے فرمایا کہ اگر میں کھڑے ہوکر پانی پیوں تو بھی ٹھیک ہے، کیونکہ میں نے حضور کو کھڑے ہوکر پانی پیتے دیکھا ہے، اور اگر میں بیٹھ کر پانی پیوں تو بھی ٹھیک ہے کیونکہ میں نے حضور کو بیٹھ کر پانی پیتے دیکھا ہے۔ (۲)

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہی کا ارشاد ہے:

---

۱: ضیاء النبی، ۷/۸۷، مطبع سابق

۲: ضیاء النبی، ۷/۹۱، مطبع سابق

"كنت أرىٰ أن باطن القدمين احق بالمسح من ظاهرهما، حتى رأيت رسول الله ﷺ يمسح ظاهرهما "(١)

میرے خیال میں قدم کے باطنی حصے مسح کے زیادہ کے لائق تھے قدم کے باطنی حصوں کی بہ نسبت، یہاں تک کہ میں نے سرکار علیہ السلام کو ظاہر قدم پر مسح کرتے ہوئے دیکھا (تو اپنی رائے بدل لی)۔

حضرت علی بن ربیعہ فرماتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی سواری کے لیے ایک جانور حاضر کیا گیا، آپ نے رکاب میں پاؤں رکھا تو پڑھا "بسم الله" جب آپ چوپائے پر سیدھے بیٹھ گئے تو پڑھا "سبحان الذی سخر لنا هذا وما كنا له مقرنين وإنا إلى ربنا لمنقلبون" پھر تین مرتبہ "الحمد لله" پڑھا اور تین مرتبہ تکبیر کہی اور پھر یہ کلمات پڑھے "سبحانك لا إله إلا أنت، قد ظلمت ظلمي نفسي فاغفرلي" اس کے بعد آپ مسکرائے، تو میں نے عرض کیا! امیر المؤمنین! آپ کے مسکرانے کی وجہ کیا ہے؟ آپ نے فرمایا میں نے حضور کو وہ کام کرتے دیکھا ہے جو کام میں نے ابھی کیا ہے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس کے بعد مسکرائے تو میں نے عرض کیا یا رسول اللہ مسکرانے کی وجہ کیا ہے؟ آپ نے فرمایا! بندہ جب "رب اغفرلی" کہتا ہے تو اللہ تعالیٰ بہت خوش ہوتا ہے، اور فرماتا ہے کہ میرے بندے کو یقین ہے کہ میرے بغیر کوئی گناہوں کو بخشنے والا نہیں۔ (٢)

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ جو چیز حضور ﷺ سے سنتے یا آپ کے جس عمل کو دیکھتے وہ خود بھی ہو بہو اس کے مطابق عمل کرتے، نہ ذرہ برابر کمی کرتے اور نہ ذرہ برابر اضافہ کرتے۔ (٣)

حضرت مجاہد بیان فرماتے ہیں کہ ہم حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ سفر کر رہے تھے، دورانِ سفر آپ راستے سے ذرا ہٹ گئے، ہم نے عرض کیا کہ آپ نے اس طرح کیوں کیا؟ تو فرمایا کہ میں نے حضور کو ایسا کرتے ہوئے دیکھا ہے۔

١ :السنة قبل التدوين، ص:٨٤، دار الفکر، بیروت، ١٩٨٠ء
٢ :السنة قبل التدوين، ص:٨٤۔٨٥، دار الفکر، بیروت، ١٩٨٠ء
٣ :السنة قبل التدوين، ص:٨٥، دار الفکر، بیروت، ١٩٨٠ء

آپ رضی اللہ عنہ مکہ اور مدینہ کے درمیان ایک درخت کے پاس جب بھی جاتے، اس کے نیچے قیلولہ فرماتے اور لوگوں کو بتاتے کہ حضور بھی اسی طرح کیا کرتے تھے۔

آپ ہی سے عرض کیا گیا کہ صلوۃ سفر کا ذکر ہمیں قرآن میں نہیں ملتا، آپ نے فرمایا:

" إن الله عزوجل بعث إلينا محمداً ﷺ ولا نعلم شيئاً فإنما نفعل كما رأينا محمداً ﷺ يفعل "(۱)

اللہ عزوجل نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو ہماری طرف مبعوث فرمایا جب کہ ہم کچھ نہیں جانتے تھے، تو ہم ویسا ہی کرتے ہیں جیسا کہ ہم نے سرکار علیہ السلام کو کرتے ہوئے دیکھا ہے۔

حضرت عبداللہ بن مغفل رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس ان کا بھتیجا بیٹھا ہوا تھا، اس نے ایک کنکر اپنی انگلی میں رکھ کر پھینکا، حضرت بن مغفل نے اسے منع کیا اور فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسا کرنے سے منع فرمایا ہے، آپ علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ اس طرح کنکریاں پھینکنے سے نہ تو تم کسی جانور کا شکار کر سکتے ہو اور نہ ہی کسی دشمن کو مار سکتے ہو، یہ یا تو کسی کا دانت توڑے گی یا کسی کی آنکھ نکال دے گی، حضور کا ارشاد سننے کے باوجود ابن مغفل کا بھتیجا کنکریاں پھینکنے سے باز نہ آیا تو آپ نے فرمایا، میں تمہیں حضور کی حدیث سنا رہا ہوں، کہ آپ نے اس کام سے منع فرمایا ہے، اس کے باوجود تم دوبارہ کنکریاں پھینک رہے ہو، میں کبھی تمھارے ساتھ بات نہیں کروں گا۔(۲)

فتح مکہ کے موقع پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مشرکین مکہ پر مسلمانوں کی قوت وشوکت ظاہر کرنے کے لیے مسلمانوں کا حکم دیا کہ وہ اپنے کندھوں کو کھلا رکھیں، اور طواف میں رمل کریں، اللہ تعالیٰ نے اسلام کو قوت وشوکت عطا کر دی تو کندھے کھولنے اور رمل کرنے کا سبب ختم ہو گیا، لیکن حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

" فيم الرملان الآن، والكشف عن المناكب، وقد أطأ الله الأسلام، ونفى الكفر وأهله، ومع ذالك لاندع شيئا كنا نفعله على عهد رسول الله ﷺ "(۳)

---

۱ : السنۃ قبل التدوین، ص:۸۷، دار الفکر، بیروت، ۱۹۸۰ء
۲ : السنۃ قبل التدوین، ص:۸۷۔۸۸، دار الفکر، بیروت، ۱۹۸۰ء
۳ : السنۃ قبل التدوین، ص:۸۶۔۸۷، دار الفکر، بیروت، ۱۹۸۰ء

اب جب کہ اللہ تعالیٰ نے اسلام کو شوکت دی، اور کفر واہل کفر کو ختم کر دیا تو اب رمل کرنے اور کندھا کھولنے کی کوئی وجہ نہیں ہے، پھر بھی ہم کسی ایسی چیز کو چھوڑیں گے نہیں جسے عہد رسالت میں کیا کرتے تھے۔

خلیفۂ اول حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا یہ قول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ آپ کی سچی عقیدت کی واضح دلیل ہے۔ فرماتے ہیں:

" لست تارکا شیئاً کان رسول اللہ ﷺ یعمل بہ إلا عملتہ "(۱)

یعنی میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کسی بھی عمل کو ترک کرنے والا نہیں ہوں۔

جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو جمع قرآن کا مشورہ دیا تو آپ کا پہلا جواب یہی تھا:

" کیف أفعل شیئاً لم یفعلہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم "(۲)

میں ایسا کام کیسے کر سکتا ہوں جسے حضور علیہ السلام نے نہیں کیا ہے؟

وہ صحابۂ کرام جن کے کسی کام کے کرنے یا نہ کرنے کا معیار رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کرنا یا نہ کرنا ہو، جن کو اپنے محبوب کے ذریعہ طے کردہ خطوط سے سرمو انحراف گوارا نہ ہو، جن کا سونا جاگنا، اٹھنا بیٹھنا غرض کہ ہر عمل سنت رسول کے سانچے میں ڈھلا ہو، جو سنت رسول کی مخالفت پر اپنے قریبی رشتہ داروں سے بات کرنا ترک کر دیں، اور جن کی نگاہوں میں اپنے محبوب کی ایک ایک ادا کے نقوش ثبت ہوں، بھلا یہ کیوں کر ممکن ہے کہ ان سے سنت رسول کا کوئی گوشہ چھوٹ گیا ہو؟ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ کوئی حدیث رسول ان کے ذہن سے محو ہو جائے؟ یا کوئی حدیث یاد کر کے بھلا دیا ہو؟



## عہد تابعین میں کتابت حدیث

عہد نبوی اور عصر صحابہ میں حدیث رسول کے حوالے سے جو کام ہوا تھا وہ باضابطہ

۱: فیوض الباری، ۱/ ۱۷۔ ۱۸، مکتبہ رضوان، لاہور۔

۲: فیوض الباری، ۱/ ۱۷، مکتبہ رضوان، لاہور۔

نہیں تھا، جس صحابی نے جو حدیث سنی جہاں مناسب سمجھا لکھ لیا، صحابۂ کرام کی طرف منسوب یا غیر منسوب جو صحائف تھے ان میں کوئی ترتیب وتہذیب نہ تھی۔

عہد تابعین کو حفاظت حدیث کا زرّیں دور کہا جاتا ہے، اس لیے کہ یہی وہ دور ہے جس میں مسلمانوں کو باضابطہ حدیث کی ترتیب وتدوین کا خیال ہوا، چنانچہ اس عہد کے خلیفہ حضرت عمر بن عبدالعزیز نے ملت اسلامیہ کے ممتاز افراد کو حدیث کی ترتیب وتدوین اور ان کے لکھنے کا حکم دیا جن میں ابوبکر بن حزم قاضیٔ مدینہ، قاسم بن محمد بن ابوبکر، ابوبکر محمد بن مسلم المعروف بابن شہاب زہری اور سعد بن ابراہیم کے اسما قابل ذکر ہیں۔

صالح بن کیسان کہتے ہیں کہ میرا اور زہری کا زمانۂ طالب علمی میں ساتھ تھا، زہری نے مجھ سے کہا آؤ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیثیں لکھیں، چنانچہ ہم دونوں نے حدیثیں لکھیں۔ (۱)

معمر نے کہا کہ امام زہری کی لکھی ہوئی احادیث کے ذخیرے کئی اونٹوں پر لادے گئے، آپ کی تصنیفات کا اتنا بڑا ذخیرہ تھا کہ جب ولید بن یزید کے قتل کے بعد روایات واحادیث کے صحائف ولید کے کتب خانے سے منتقل کئے گئے، تو صرف امام زہری کی مرویات وتصانیف گھوڑوں، گدھوں پر لاد کرلائی گئیں۔

حضرت عمر بن عبدالعزیز کے والد جو مصر کے گورنر تھے، انہوں نے حضرت کثیر بن مرہ کو احادیث لکھنے کے متعلق لکھا، چنانچہ حضرت لیث بن مسعود کا بیان ہے کہ:

"حدثنی یز ید بن ابی حبیب أن عبدالعز یز بن مروان کتب إلی کثیر بن مرة الحضرمی ،وکان قد أدرك بحمص سبعین بدر یا من أصحاب رسول الله ﷺ ،قال لیث وکان یسمی الجندل الاول المقدم، قال فکتب إلیه أن یکتب ما سمع من أصحاب رسول الله ﷺ من أحادیثهم إلا حدیث أبی هر یرة فإنه عندنا" ۔(۲)

مجھ سے یزید بن ابوحبیب نے بیان کیا کہ عبدالعزیز بن مروان نے کثیر بن مرہ حضرمی

---

۱: کنز العمّال، ۵/ ۲۳۸

۲: السنة قبل التدوین، ص: ۳۷۳

کے پاس خط لکھا، جنہوں نے حمص میں ستر بدری صحابہ سے شرف لقا حاصل کیا تھا اور لیث کے بقول آپ کو جندل اول کہا جاتا تھا، ان کے پاس عبد العزیز نے لکھا کہ وہ اصحاب رسول سے سنی احادیث کو لکھ کر ان کے پاس ارسال کردیں سوائے حضرت ابوہریرہ کی احادیث کے، کیونکہ وہ ہمارے پاس ہیں۔

سعد بن ابراہیم بھی بہت بڑے عالم اور محدث تھے، مدینہ منورہ کے قاضی تھے، عمر بن عبد العزیز نے آپ سے بھی احادیث کے دفتر لکھوائے اور تمام بلاد اسلامیہ میں بھجوائے۔

ہشام بن الغار کا بیان ہے کہ عطا بن رباح تابعی (۱۱۴ھ) کو دیکھا کہ وہ حدیثیں بیان کرتے اور ان کے تلامذہ ان کے سامنے لکھتے جاتے۔ [۱]

ابو قلابہ نے وفات کے وقت اپنی کتابیں ایوب سختیانی کو دینے کی وصیت کی تھی، اس وصیت کے مطابق یہ کتابیں شام سے اونٹ پر لاد کر لائی گئیں، ایوب نے بتایا کہ اس کا کرایہ بارہ چودہ درہم دیئے تھے۔

## حفظ حدیث اور تابعین

ہشام بن عبد الملک نے امام زہری کے حافظہ کا امتحان لینے کے لیے یہ طریقہ اپنایا کہ ایک دن آپ دربار میں کسی ضرورت سے آئے ہوئے تھے، اس نے خواہش ظاہر کی کہ شہزادے کے لیے کچھ حدیثیں لکھ دیں، آپ راضی ہوگئے اور آپ نے چار سو احادیث املا کرادیں، ایک ماہ بعد جب امام زہری دوبارہ پہونچے، ہشام نے کہا کہ آپ نے جو احادیث میرے شہزادے کو لکھ کر دی تھیں وہ تو ضائع ہوگئیں، آپ نے فرمایا تو پریشانی کی کیا بات ہے لاؤ پھر لکھوائے دیتے ہیں، غرض کہ آپ نے برجستہ پھر چار سو احادیث املا کرادیا، اب سنیے درحقیقت پہلا نسخہ ضائع نہیں ہوا تھا، بلکہ ہشام کی یہ ایک ترکیب تھی، جب امام زہری چلے گئے اور بعد میں لکھائی ہوئی احادیث کا پہلے کی لکھائی گئی احادیث سے مقابلہ کیا گیا تو ایک حرف بھی نہیں چھوٹا تھا۔ [۲]

---

۱: دارمی، ص:۶۹ بحوالہ نزہۃ القاری، ۱/ ۱۸، مطبع سابق۔

۲: تذکرۃ الخلفا، ۱/ ۱۸۷۔

امام زہری، علقمہ اور عبدالرحمن بن ابی لیلیٰ سے منقول ہے کہ وہ ہمیشہ دور حدیث کی تاکید کرتے، اس کا اثر یہ تھا کہ مشہور محدثین کے یہاں دور حدیث کی مجلس رات بھر رہتی، عشا بعد شروع ہوتی تو نماز صبح پر ختم ہوتی۔ [۱]

یونس کہتے ہیں کہ ہم حضرت حسن بصری کے پاس سے حدیثیں سننے کے بعد آپس میں ان کا دور کرتے، یہاں تک کہ اسماعیل بن رجا کا یہ دستور تھا کہ دور کے لیے اگر کوئی نہیں ملتا تو مکتب کے بچوں کو جمع کرکے ان کے آگے حدیثیں پڑھتے تاکہ ضبط احادیث کی کوششوں میں ناغہ نہ ہو۔ [۲]



## عہد تابعین کا ایک عظیم کارنامہ

جیسا کہ میں نے عرض کیا کہ حدیث کی باقاعدہ ترتیب وتدوین کا خیال مسلمانوں کو عہد تابعین میں ہوا، چنانچہ اسی عہد کے خلیفۂ صادق حضرت عمر بن عبدالعزیز کو امت مسلمہ صبح قیامت تک خراج تحسین پیش کرتی رہے گی، جن کی مساعی جمیلہ سے احادیث کی باقاعدہ تدوین عمل میں آئی۔

۱۰۰ھ میں حضرت عمر بن عبدالعزیز نے والی مدینہ حضرت ابوبکر بن حزم کے نام یہ حکم بھیجا:

”انظر ما كان من حديث رسول الله صلى الله عليه وسلم فاكتبه، فإني خفت دروس العلم وذهاب العلماء ،ولا تقبل إلا حديث رسول الله صلى الله عليه وسلم ،وليفشوا العلم ،وليجلسوا حتى يعلم من لايعلم، فإن العلم لايهلك حتى يكون سرا“ [۳]

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جو بھی حدیث تمہیں نظر آئے، اسے لکھ لو، کیونکہ مجھے

۱: دارمی، تہذیب التہذیب، ۱/۲۷۰۔

۲: نزہۃ القاری، ۱/۲۴۔

۳: سنت خیر الانام، ص: ۱۳۴۔۱۳۵ بحوالہ ضیاء النبی، ۶/۱۳۸، مطبع سابق

علم کے مٹنے اور علما کے ختم ہو جانے کا ڈر ہے، حدیث رسول ہی قبول کرنا، علم پھیلاؤ اور مجلسیں قائم کرو، تاکہ جو نہیں جانتا ہے جان لے، کیونکہ علم اس وقت تک ضائع نہیں ہوتا ہے جب تک کہ وہ راز نہ بن جائے۔

یہ حکم نامہ بلادِ اسلامیہ کے دوسرے حکام کی طرف بھی روانہ کیا گیا۔

"كذالك كتب إلى عماله فی أمهات المدن الإسلامية بجمع الحديث"[1]

اسی طرح اہم اسلامی شہروں کے عمال کی طرف بھی جمع احادیث کا حکم بھیجا۔

حضرت عمر بن عبد العزیز کی دعوت کے جواب میں سلطنت اسلامیہ کے تمام شہروں میں علما نے احادیث کی جمع و تدوین کا کام شروع کر دیا، مدونین کی جماعت کے سرخیل حضرت ابن شہاب زہری رضی اللہ عنہ تھے، جن کا کچھ ذکر اس سے پہلے ہو چکا ہے۔ امام زہری کے علاوہ جن فرخندہ فال شخصیتوں نے اس عظیم کام میں اپنا تعاون پیش کیا ان میں چند ایک کے اسمائے گرامی مندرجہ ذیل ہیں:

مکہ مکرمہ: عبد الملک بن عبد العزیز (م ۱۵۰ھ)

مدینہ منورہ: امام مالک بن انس (م ۱۷۹ھ) محمد بن اسحاق (م ۱۵۱ھ) اور محمد بن عبد الرحمن (م ۴۵۸ھ)

بصرہ: ربیع بن صبیح (م ۱۶۰ھ)

کوفہ: سفیان ثوری (م ۱۶۱ھ)

یمن: عبد اللہ بن مبارک (م ۱۸۱ھ)

واسط: ہشیم بن بشیر (م ۱۸۳ھ)

رے: جریر بن عبد الحمید (م ۱۸۸ھ)

مصر: عبد اللہ بن وہب (م ۱۹۸ھ) (۱)

ان پاکباز شخصیتوں کی شبانہ روز کوششوں سے جابجا بکھری ہوئی احادیث یکجا ہوئیں، جنہیں مستقل کتابی شکل میں لکھا گیا، اس طرح احادیث میں خرد برد کا جو امکان تھا، ان

---

۱: سنت خیر الانام، ص: ۱۳۴-۱۳۵ بحوالہ ضیاء النبی، ۶/ ۱۳۸، مطبع سابق

بزرگوں کے اس کارنامے نے اس کا دروازہ کافی حد تک بند کر دیا تھا، اس عہد میں حدیث کی کئی کتابیں منظر عام پر آئیں، جن میں مؤطا امام مالک کی امتیازی شان مسلم ہے۔



## کتب صحاح کی تدوین

متقدمین کی کتابوں میں صحیح وسقیم میں تمیز کیے بغیر احادیث درج کرنے کا جو رواج تھا اس سے امت مسلمہ کے لیے کئی مسائل پیدا ہوگئے تھے، کون حدیث مرتبۂ صحت پر فائز ہے، کون ضعیف ہے، متقدمین کی کتابوں میں اس کی صراحت نہیں تھی، اس لیے صحیح وضعیف بلکہ موضوع احادیث کو لے کر امت مسلمہ طرح طرح کی الجھنوں کا شکار ہو رہی تھی، علاوہ ازیں دشمنان اسلام نے موضوع اور ضعیف حدیثوں کا سہارا لے کر اسلام کی جڑیں کھودنی شروع کر دیں، ملت اسلامیہ کے علماے برحق نے بروقت اس خطرے کو بھانپ لیا، اور ایسی کتابوں کی ترتیب وتدوین کی طرف مائل ہوئے جن میں صرف صحیح احادیث کے درج کرنے کا التزام ہو، تاکہ عام مسلمان پورے اعتماد ویقین کے ساتھ ان صحیح احادیث کو اپنے لیے مشعل راہ بنا کر ان پر عمل پیرا ہوں، اور شرپسند عناصر کی دسیسہ کاریوں کا مکمل انسداد ہو جائے۔

وہ بڑی ہی سعید ساعت تھی جب امام بخاری کے استاذ حضرت اسحاق بن راہویہ نے اپنے شاگردوں کے سامنے اس ضرورت کا ذکر کیا اور فرمایا:

”لو جمعتم كتاباً مختصراً لصحيح سنة رسول الله صلى الله عليه وسلم“[1]

کاش تم صحیح سنت رسول اللہ کی کوئی مختصر کتاب جمع کرتے۔

اپنے استاذ محترم کی یہ بات حضرت امام بخاری کے دل میں گھر کر گئی، اور انھوں نے استاذ مکرم کی خواہش کی تکمیل کے لیے ایک ایسے کام کا بیڑہ اٹھا لیا جس نے آپ کو رہتی دنیا تک ساری امت مسلمہ کا محسن بنا دیا، امام بخاری نے اپنی کتاب میں صرف انہیں احادیث کے جمع

---

۱: المنہل اللطیف للحدیث الشریف للعلامۃ المالکی العلوی، ص:۲۵، دار الفکر، بیروت، ۱۹۷۸ء

کرنے کا التزام کیا جو مرتبۂ صحت پر فائز تھیں، یعنی جو متّصل السند تھیں، ہر قسم کے علت وشذوذ سے پاک تھیں، جن کے رواۃ عادل اور تام الضبط تھے۔

امام بخاری کے بعد پھر کئی دوسرے لوگوں نے یہی کام کیا، جن میں امام مسلم خصوصی طور سے قابل ذکر ہیں۔

اب جب احادیث صحیحہ کتابی شکل میں مدون ہوکر منظر عام پر آگئیں تو اب ان میں خرد برد کا امکان ختم ہوگیا، کیونکہ اگر کوئی وضع حدیث کی کوشش کرتا تو ان صحیح کتابوں کی روشنی میں اس کا چہرہ بے نقاب ہوجاتا۔

اس طرح فتنوں کا دروازہ ہمیشہ کے لیے بند ہوگیا، احادیث نبویہ کے تعلق سے اب کسی ترمیم یا حذف واضافے کا کوئی امکان نہ رہا۔

## روایت حدیث میں صحابہ اور دیگر ائمہ حدیث کا احتیاط

روایت حدیث کے سلسلے میں صحابہ کرام نے احتیاط کا جو نرالا انداز اپنایا تھا، اس کی نظیر ہمیں دور دور تک نہیں ملتی، چنانچہ حضرت ابوبکر و عمر کے احتیاط کا عالم یہ تھا کہ ان بزرگوں کے سامنے لوگ حدیث پڑھنے سے ڈرتے تھے، اگر کوئی پڑھ بھی دیتا تو یہ حضرات اس مقروء حدیث پر گواہ مانگتے، چنانچہ مشہور واقعہ ہے کہ دادی کی وارثت کے سلسلہ سے متعلق جب حضرت مغیرہ نے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے سامنے یہ حدیث پڑھی کہ دادی کا حصہ ۱/۶ (سدس) ہے، تو حضرت ابوبکر نے حضرت مغیرہ کی عظمت شان اور ان کی جلالت علم کی مطلق پروانہ کی، اور ان سے اس حدیث پر گواہ پیش کرنے کا مطالبہ، جب حضرت محمد بن مسلمہ نے اس حدیث پر گواہی دے دی تب صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے مسئلہ دائرہ میں اس حدیث کو مستدل بنایا۔ (۱)

یوں ہی حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے جب حضرت ابوموسیٰ اشعری نے یہ حدیث بیان کی کہ حضور کا ارشاد ہے کہ جو شخص تین دفعہ سلام کہے اور صاحب خانہ اندر جانے کی اجازت نہ دے تو وہ خواہ مخواہ اندر جانے پر مصر نہ ہو، بلکہ واپس لوٹ جائے، حضرت عمر نے

۱: المنہل اللطیف للحدیث الشریف للعلامۃ المالکی العلوی، ص: ۳۱، دار الفکر، بیروت ۱۹۷۸ء

اس حدیث کو اس وقت تک قبول نہ کیا جب تک کہ ایک دوسرے صحابی نے اس پر گواہی نہ دے دی، حضرت عمر نے اس شدت و سختی کی وجہ بھی بیان کر دی۔

قال عمر: "إنی لم أتهمك ولكنی خشيت أن يتقول الناس علی ربهم." [1]

اس سے میرا مقصود آپ (ابوموسیٰ اشعری) کو متہم کرنا نہیں، بلکہ اس خوف کے ناتے ہے کہ کہیں لوگ اپنے رب پر جھوٹ نہ باندھنے لگیں۔

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے عہد میں بھی اسی احتیاط پر عمل کیا گیا، چنانچہ آپ کا ارشاد ہے:

"لا يحل لاحد يروی حديثا عن رسول الله صلى الله عليه وسلم لم اسمع به فی عهد ابی بكر ولا عهد عمر" [2]

کوئی شخص ایسی حدیث روایت نہ کرے جسے میں نے شیخین کے عہد میں نہیں سنی ہے۔

حضرت امیر معاویہ جو اس خلافت امویہ کے بانی ہیں جن پر مستشرقین نے وضع حدیث کا الزام لگایا ہے، فرماتے ہیں:

" اتقوا الروايات عن رسول الله صلى الله عليه وسلم إلا ما كان يذكر منها فی زمن عمر، فان عمر كان يخوف الناس فی الله تعالی". [3]

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے احادیث کی روایات سے بچو، ہاں ان احادیث کی روایت کر سکتے ہو جن کا ذکر حضرت عمر کے عہد میں ملتا ہے، کیونکہ عمر اللہ کے سلسلہ میں لوگوں کو خوف دلایا کرتے تھے۔

حیرت ہے کہ جس عہد (بنی امیہ) کے لوگ روایت حدیث کے بارے میں اتنے محتاط ہیں اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دور کی روایت کردہ احادیث کے علاوہ کسی حدیث کو قبول کرنے کے روادار نہیں، وضع حدیث کو اس دور کا کارنامہ کہا جاتا ہے۔ [4]

1: سنت خیر الانام، ص:۱۰۸۔۱۰۹ بحوالہ ضیاء النبی، ۷/ ۹۸۔۹۹، مطبع سابق
۲: السنۃ قبل التدوین، ص:۹۷
۳: السنۃ قبل التدوین، ص:۹۸
۴: ضیاء النبی، ۷/ ۱۰۵

بعد کے ائمہ حدیث بھی اس احتیاط کا دامن ہمیشہ مضبوطی سے پکڑے رہے، چنانچہ حضرت امام مالک فرماتے ہیں:

” أدركت سبعين ممن يقول: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لو أوتمن واحد منهم على بيت مال لكان اميناً لم أخذ عنهم لانهم لم يكونوا من أهل هذا الشان“ (۱)

میں نے ستر ایسے لوگوں کو حدیث بیان کرتے ہوئے پایا کہ ان میں سے کسی کو بھی اگر بیت المال کا امین بنادیا جاتا تو وہ امانت داری کا مظاہرہ کرتا، پھر بھی میں نے ان سے حدیث صرف اس لیے روایت نہیں کی کہ وہ اس لائق نہ تھے۔

## زیر نظر کتاب **انوار نبوت**

سلطان الاساتذہ، شیخ القرآن، حضرت علامہ عبداللہ خان عزیزی علیہ الرحمہ سابق صدر المدرسین وشیخ الحدیث دارالعلوم علیمیہ جمدا شاہی بستی یوپی کی شخصیت جہان علم میں ایک لائق وفائق استاذ اورعظیم مفسرقرآن کی حیثیت سے متعارف ہے، تدریس آپ کا محبوب مشغلہ تھا،اسی کو آپ نے وظیفہ حیات سمجھا،اور اپنے دور کے قابل ترین اساتذہ میں شمار کیے گئے۔

تفسیر قرآن آپ کی دستارکرامت کا طرہ امتیاز تھی، اس فن میں اپنی مثال آپ تھے، میں نےلوگوں سےسنا تھا کہ آپ جب مدارک شریف اپنی لَے میں پڑھاتے تھےتو درس گاہ میں طلبہ نعرہ لگاتے تھے، پھر عمر کے آخری حصے میں جب ایک بار پھر علیمیہ جمدا شاہی میں تشریف لائے توکتاب مذکور ہی زیر تدریس آئی، آپ کی درس گاہ کے ٹھیک سامنے ہی میری بھی درس گاہ تھی، میں اکثر اپنی گھنٹی پڑھا کر آپ کی تدریسی تقریر سنتا، عالم ضعیفی میں جس ولولے کے ساتھ پڑھاتے تھے اسے دیکھ کر ہمیں رشک ہوتا، انداز خطیبانہ ہوتا، تفہیم قرآن میں ملکہ حاصل تھا،اس لیے اس طرح پڑھاتے کہ طلبہ جھوم اٹھتے۔

۱: المنہل اللطیف فی اصول الحدیث الشریف، ص:۳۲، مطبع سابق

فن تفسیر میں معارف التنزیل شرح مدارک التنزیل آپ کی عظیم علمی یادگار ہے۔

ابھی تک آپ لوگوں کی نظر میں ایک عظیم مفسر قرآن کی حیثیت سے معروف ہیں، مگر اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ آپ کو دوسرے علوم وفنون میں دسترس حاصل نہیں تھی، بلکہ آپ صحیح معنوں میں علوم عقلیہ ونقلیہ کے جامع تھے.

وہ وقت بڑا سعادت بخش تھا جب میرے خیال میں آیا کہ فن حدیث میں آپ کی اعلیٰ لیاقت وحذاقت کو اجاگر کیا جائے، آپ کے حدیثی افادات پر کام کیا جائے، اور اس فن میں بھی آپ کی گہرائی وگیرائی کو معرض ظہور میں لایا جائے۔

اس نہج سے مطالعہ شروع کیا، مقالات شیخ القرآن، مسائل سود اور آپ کے کچھ غیر مطبوع مضامین دیکھے، ان میں حدیث سے متعلق بہت سارے مواد ملے، کچھ دنوں تک مشکوۃ المصابیح آپ کے زیر درس رہی، آپ کے درس گاہی افادات الجامعۃ الاسلامیہ روناہی سے شائع ہونے والے ماہ نامہ "جامعہ" میں تسلسل کے ساتھ شائع ہوئے، میں نے اپنی اہلیت و رسائی کے مطابق ان افادات کو جمع کرنا شروع کیا، مختصر سے وقت میں محب گرامی حضرت مولانا غلام سید علی علیمی نظامی صاحب کے خصوصی تعاون سے سوا سو صفحات پر مشتمل ایک کتاب تیار ہوگئی، مقدمہ لکھنا شروع کیا تو صفحات کی تعداد ڈیڑھ سو تک پہنچ گئی، فالحمد للہ علی منه وکرمه.

کتاب کی اشاعت کا مرحلہ آیا تو حضور شیخ القرآن علیہ الرحمہ کے سچے عقیدت مند، ان کے چہیتے اور معتمد عالی وقار جناب الحاج وصی الدین خان نورانی صاحب صدر اعلی دارالعلوم علیمیہ جمدا شاہی بستی یوپی سے بات ہوئی، حسب امید آپ نے اشاعت کی ذمہ داری اپنے کندھے پر لے کر حضرت سے اپنی مخلصانہ عقیدت کا ثبوت پیش کیا۔

اس سے پہلے بھی حاجی صاحب نے زر کثیر خرچ کر کے حیات شیخ القرآن، مقالات شیخ القرآن اور مسائل سود کی اشاعت کروائی، جس کے لیے جملہ عقیدت

مندان شیخ القرآن آپ کے احسان مند ہیں، اللہ تعالیٰ حاجی صاحب کو سلامت رکھے اور مزید خدمت دین کی توفیق عطا فرمائے۔

کتاب آپ کے ہاتھ میں ہے ،مطالعہ فرماکر دعا کریں کہ رب کریم اس کار خیر کو قبول فرمائے۔



# روزے کے فضائل و مسائل

## فضائل:

حضور اکرم ﷺ نے روزے کے متعلق احادیث کریمہ میں جو تفصیلی بیان اپنی زبان نبوت سے ارشاد فرمایا اور ائمہ کرام نے ان کی روشنی میں جو مسائل مستنبط کیے ان کو پڑھ کر ایک مومن کی روح وجد میں آجاتی ہے، آپ کے ارشادات ناظرین کرام ملاحظہ فرمائیں:

(۱) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ قَالَ رَسُولَ اللّٰہ صَلَّى اللّٰہُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: «فِي الْجَنَّةِ ثَمَانِيَةُ أَبْوَابٍ، مِنْهَا بَابٌ يُسَمَّى الرَّيَّانُ لَا يَدْخُلُهُ إِلَّا الصَّائِمُونَ" [مشکوۃ شریف، ص:۱۷۳]

ترجمہ: حضرت سہل بن سعد نے بیان کیا کہ حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جنت کے آٹھ دروازے ہیں، ان میں سے ایک کا نام "ریان" ہے، اس میں صرف روزہ دار ہی داخل ہوں گے۔

"ریان" کا لفظی معنٰی سیراب و سرسبز کے ہیں، چوں کہ روزہ دار اپنی دنیا کی زندگی میں بھوک و پیاس سے مرجھا چکا ہوتا ہے اور اس نے اپنے نفس کے تقاضوں کو خوشنودئ خدا کے لیے پورا نہیں کیا جس سے یک گونہ اس کے جسم میں گویا تازگی نہیں پائی جاتی رہی اس لیے اس کے اعجاز و تکریم کے لیے جنت میں داخل ہونے کا جو دروازہ مقرر کیا گیا اس کا نام "ریان" رکھا گیا، اس سے اشارہ ملا کہ اب جنت میں داخل ہو رہے ہو تو کبھی بھی بھوک و پیاس کی بے تابی کا سامنا نہیں کرنا پڑے گا بلکہ ہمیشہ خوشحالی و آسودگی کی زندگی گزارو گے۔

(۲) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰہ صَلَّى اللّٰہ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: "كُلُّ عَمَلِ ابْنِ آدَمَ يُضَاعَفُ الْحَسَنَةُ عَشْرُ أَمْثَالِهَا إِلَى سَبْعِمِائَةِ ضِعْفٍ، قَالَ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ: إِلَّا الصَّوْمَ فَإِنَّهُ لِي وَأَنَا أَجْزِي بِهِ؛ يَدَعُ طَعَامَهُ وَشَهْوَتَهُ مِنْ أَجْلِي، لِلصَّائِمِ فَرْحَتَانِ، فَرْحَةٌ عِنْدَ فِطْرِهِ، وَفَرْحَةٌ عِنْدَ لِقَاءِ رَبِّهِ، وَلَخُلُوفُ فِيهِ أَطْيَبُ عِنْدَ اللّٰہ عَزَّ وَجَلَّ مِنْ رِيحِ الْمِسْكِ-

[مشکوۃ، ص:۱۶۷]

ترجمہ: حضرت ابوہریرہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: آدمی کی ہر نیکی کا بدلہ دس سے سات سو گنا تک دیا جاتا ہے، اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ روزے کا بدلہ اس سے الگ ہے، اس کا بدلہ میں خود دیتا ہوں، کیوں کہ وہ میرے ہی لیے ہے، میری ہی وجہ سے میرا بندہ اپنی نفسانی خواہش اور کھانے سے رکا رہتا ہے، روزے دار کے لیے دو خوشیاں ہیں: ایک تو (دنیا میں) افطار کے وقت، دوسری (آخرت میں) اپنے پروردگار سے ملاقات کے وقت، روزہ دار کے منہ کی بو اللہ کے نزدیک مشک سے زیادہ پسندیدہ ہے۔

اس حدیث پاک سے حسب ذیل امور پر روشنی پڑتی ہے:

**الف۔** انسانی عمل کے درجے مختلف ہوتے ہیں اور اس نیک عمل کا اجر و ثواب اللہ کے خزانہ رحمت سے ملتا ہے، مگر اس اجر و ثواب میں اللہ تعالی اپنے بے پایاں رحمت سے اضافہ فرماتا ہے، اس کے یہاں ایک نیکی دس نیکیوں کے برابر ہوتی ہیں، بلکہ اس میں زیادہ فرما کر سات سو گنا تک اس کا ثواب عطا فرماتا ہے، مثلاً اگر کوئی شخص قرآن حکیم کی ایک آیت کریمہ تلاوت کرے تو اس کو سات سو آیتوں کا اجر مل سکتا ہے۔

لیکن روزے کے متعلق اللہ تبارک و تعالی ارشاد فرماتا ہے کہ وہ میرے لیے ہے اور میں خود اس کا بدلہ عطا کروں گا۔

آپ کے مزدور کارخانوں یا کھیتوں میں کام کرتے ہوں اور ان کے لیے آپ نے مزدوری مقرر کر رکھی ہو، اسی کے مطابق آپ کے کاموں کا ذمہ داران کو مزدوری دیتا رہتا ہو تو اس پر کسی مزدور کو یہ حق حاصل نہیں ہے کہ زیادتی کا مطالبہ کرے، کیوں کہ اس کو اس کا پورا حق مل رہا ہے، لیکن ایک مزدور ایسا ہو جس کے بارے میں آپ کی یہ ہدایت ہو کہ میرے سوا کوئی دوسرا اس کی مزدوری نہیں دے گا، وہ میرا ایک مخصوص آدمی ہے، بڑی محنت و جانفشانی کے ساتھ متعلقہ امور انجام دیتا ہے تو ایسا اجیر کتنا بڑا خوش قسمت ہو گا اور اس کو اپنی قسمت پر کتنا ناز ہو گا اس کا تصور آپ کر سکتے ہیں۔

میں نے یہ مثال اس حدیث پاک کی تفہیم کے لیے پیش کی ہے، اس کی روشنی میں اس حدیث پاک کے اس حصے کو آپ سمجھ سکتے ہیں اللہ تبارک و تعالیٰ فرماتا ہے کہ:

”روزہ کا بدلہ میں خود دیتا ہوں، یعنی دوسری نیکیوں کا بدلہ تو فرشتوں کے ذریعہ دلایا جائے گا، لیکن اس کا بدلہ خداے پاک خود عطا فرمائے گا“۔

آپ غور کرسکتے ہیں کہ وہ خداے پاک جس کے خزانہ رحمت میں کمی کا سوال نہیں آسکتا جب وہ دے گا تو کتنا دے گا کیا کوئی انسان اس کا تصور کرسکتا ہے۔

**ب۔** اس حدیث پاک میں یہ مذکور ہے کہ اللہ تبارک و تعالی فرماتا ہے: بندہ اپنی خواہشات اور کھانا پینا میری وجہ سے سے چھوڑ دیتا ہے، یعنی خداے پاک کی خوشنودی کے لیے اپنی بنیادی واصلی ضرورتوں کو رضاے الٰہی کے لیے روزے کے مخصوص اوقات میں چھوڑ دیتا ہے، اس کا مطلب یہ نہیں کہ وہ بالکل ترک کر دیتا ہے، کیوں کہ اگر غور سے دیکھا جائے تو ہم چھوڑتے کچھ بھی نہیں بلکہ رمضان کے مہینے میں اوسط اخراجات دوسرے مہینوں کے بہ نسبت بڑھ جاتے ہیں، یہ اللہ تبارک و تعالی کا بے پایاں فضل واحسان ہے کہ کھانے پینے کی چیزوں میں تاخیر کو” چھوڑنا“ قرار دے کر اپنے روزہ دار بندے کو بہت بڑے انعام کا مستحق بتایا۔

**ج۔** اس حدیث پاک میں ارشاد فرمایا گیا کہ روزہ دار کو دو خوشیاں حاصل ہوتی ہیں: ایک تو دنیا میں جب وہ روزہ کھولتا ہے، یہ خوشی ایسی ہوتی ہے جس کو ہر شخص جان سکتا ہے، انسان کی فطرت ہے کہ اگر اس کو کھانے کے لیے غذا میسر نہ آئے یا اس میں تاخیر ہو جائے اور پیاس کی شدت سے بے تاب ہو جائے ایسے عالم میں کھانے کے لیے سوکھی روٹی اور پینے کے لیے پانی مل جائے تو طبعًا وہ خوش ہوتا ہے اور ایسا محسوس ہوتا ہے کہ اس کو دنیا کی نعمتیں حاصل ہو گئی ہیں۔

اور دوسری خوشی قیامت کے دن حاصل ہوگی جب اس کو دیدار الٰہی کا شرف حاصل ہوگا، یہ ایسی نعمت ہوگی جس کا ادراک کامل سالکین الی اللہ، اولیاے کرام، خدا کے بزرگ ترین بندے ہی کرسکتے ہیں، اس کے مقابلے میں جنت کی ساری نعمتیں ہیچ ہیں، تجلیات ربانی کے ایک پرتو سے عقل انسانی ششدر و حیران ہو سکتی ہے، اور آخرت میں عین ذات کا مشاہدہ ہوگا، صفات کے جلوؤں سے بندہ بے تاب ہو سکتا ہے، لیکن یہ قدرت الٰہی کی کرم فرمائی ہوگی کہ روزہ دار کو عین ذات کا مشاہدہ ہوگا، اور وہ وہاں مسرور و شاداں ہوگا۔

**د۔** ''اس حدیث پاک میں یہ بھی ارشاد فرمایا گیا کہ اللہ تبارک وتعالیٰ کے نزدیک روزہ دار کے منہ کی بو مشک سے زیادہ پسندیدہ ہے''۔

خدائے پاک تمام چیزوں سے بے نیاز ہے، انسان کی نگاہ میں جو چیزیں پسندیدہ ہوتی ہیں تو وہ اس لیے ہوتی ہیں کہ اس کی طبیعت کے موافق یا اس کے لیے سود مند ہوتی ہیں، لیکن خدائے پاک کی بارگاہ میں بندوں کے متعلق چیزوں کی قدر وقیمت اس لیے ہوتی ہے کہ وہ چیزیں خدا کی رضا وخوشنودی کی وجہ سے وجود میں آئی ہیں، چونکہ روزہ دار اپنے روزے کے ذریعہ اللہ کی رضا چاہتا ہے اس لیے ایسی حقیر چیز جس سے انسان کے اندر نفرت پیدا ہو سکتی ہے یا اس سے طبعی تکدّر حاصل ہو سکتا ہے وہی چیز اللہ کی نظر میں وہ مقام حاصل کر لیتی ہے جو انسانوں کے نزدیک دنیا کی تمام خوشبوؤں کے مقابلے میں مشک کا ہے۔

آپ غور فرمائیے یہ بلند درجہ کس کو مل رہا ہے، کسی کی نیکی کو نہیں مل رہا ہے بلکہ ایسی چیز کو مل رہا ہے کہ جس کے خیال سے آپ کی طبیعت کے اندر انقباض پیدا ہو سکتا ہے، یہاں اس کے سوا اور کیا کہا جا سکتا ہے کہ ایک حقیر شی جس کا تعلق بندے سے ہے اور وہ اللہ کی رضا کی راہ پر چل رہا ہے وہ بھی خدا کی نگاہ میں پسندیدہ ہے۔

عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَمْرٍو - رضي الله عنه أَنَّ رَسُولُ الله - صلى الله عليه وسلم - قَالَ: "الصِّيَامُ وَالْقُرْآنُ يَشْفَعَانِ لِلْعَبْدِ، يَقُولُ الصِّيَامُ: أَيْ رَبِّ مَنَعْتُهُ الطَّعَامَ وَالشَّهَوَاتِ بِالنَّهَارِ فَشَفِّعْنِي فِيهِ، وَيَقُولُ الْقُرْآنُ: مَنَعْتُهُ النَّوْمَ بِاللَّيْلِ فَشَفِّعْنِي فِيهِ، قَالَ: فَيُشَفَّعَانِ "[مشکوۃ،ص:۱۷۳]

عبداللہ بن عمرو سے مروی ہے کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں کہ روزہ اور قرآن مجید بندے کی شفاعت کریں گے، روزہ کہے گا: اے پروردگار! میں نے دن کے وقت اس کو کھانے پینے اور نفسانی خواہشات کے پورا کرنے سے روک رکھا تھا تو اب اس کے حق میں تو میری شفاعت کو قبول فرما، قرآن کہے گا: میں نے اس کو رات کے وقت نیند سے روک رکھا تھا اس لیے اس کے بارے میں میری شفاعت قبول فرما، تو ان دونوں کی شفاعت قبول کر لی جائے گی۔

تقسیم کیا جائے تو اس کا ایک ہلکے سے ہلکا جز اس گناہ کے برابر ہو گا کہ آدمی اپنی ماں کے ساتھ زنا کرے۔

معاذ اللہ! اپنی ماں سے بدکاری کتنا بڑا گناہ ہے یوں تو زنا خود ہی بہت بڑا گناہ ہے، اور وہ بھی اپنی ماں کے ساتھ! اس کا صرف خیال ہی رونگٹے کھڑا کر دینے والا ہے، لیکن حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اپنی ماں کے ساتھ زنا کرنے سے ستر گنا بدتر سود خوری کا گناہ ہے، اس سے سمجھا جا سکتا ہے کہ سود خوری کی لعنت سے اسلامی سماج و معاشرے کو پاک و صاف رکھنے میں جو جد و جہد کی جائے گی اس کا اجر کتنا بڑا ہو گا۔

## سرکار کی پیشین گوئی:

عن ابی ھریرۃ عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لیاتین علی الناس زمان لا یبقیٰ احد الا آکل الربٰو فان لم یاکلہ اصابہ من بخارہ و یروی من غبارہ..[سنن ابی داؤد کتاب البیوع والاجارۃ باب فی اجتناب الشبھات ص:۶۳۴]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ یقیناً لوگوں پر ای ک ایسا زمانہ آئے گا کہ کوئی شخص سود خوری سے نہ بچ پائے گا اور اگر سود خوری سے بچ بھی گیا تو سود کا دھواں یا اس کا غبار ضرور اس کو پہنچ کر رہے گا۔

اس حدیث پاک میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک ایسے زمانے کے بارے میں پیشین گوئی فرمائی، جس میں سودی کاروبار اور اس کے لین دین سے بچنا بڑا مشکل امر ہو جائے گا، اگر کسی طرح سے بچ بھی گیا تو کسی نہ کسی طرح کچھ نہ کچھ ضرور اس میں ملوث ہو جائے گا۔

یقین کے ساتھ تو نہیں کہا جا سکتا کہ سرکار کی پیشین گوئی کے بموجب وہ زمانہ آ ہی گیا ہے لیکن دیدۂ عبرت سے تمام صنعتی مرکزوں، تجارتی منڈیوں، زراعتی فارموں، بیمہ کمپنیوں کو غور سے دیکھو تو اس کا احساس ضرور اجاگر ہو گا کہ نگاہ نبوت اس زمانے کو دیکھ رہی تھی اور سودی کاروبار کی ہمہ گیری کا مشاہدہ کر رہی تھی جدھر نگاہ اٹھا کے دیکھو تمام طرف سود کا لین دین پھیلا ہوا نظر آتا ہے خواہ وہ بینکوں کے ذریعہ ہو یا بیمہ کمپنیوں کے، ہر جگہ سود ہے اور اس کی غلاظتیں

نیز اس کے بخارات اور دھوئیں اڑ رہے ہیں جس سے دامن بچانا مشکل نظر آرہا ہے۔

## سودی کاروبار کی معاونت بھی حرام ہے:

عن علی رضی اللہ عنہ انہٗ سمع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لعن اٰکل الربٰو و موکلہ و کاتبہ و فی روایۃٍ اُخریٰ و علیٰ شاھدیہ. [مشکوٰۃ المصابیح، باب الربو، ج ۱، ۲۵۱، مکتبہ رحمانیہ]

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سنا کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سود کھانے کھلانے والے، اور اس کے لکھنے والے پر لعنت فرمارہے تھے اور ایک دوسری روایت میں ہے کہ اس کے گواہوں پر لعنت فرمارہے تھے۔ (مشکوٰۃ ج:۱، ص:۲۴۷)

سود خوری اتنی بڑی لعنت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس کی کسی طرح معاونت کرنے والے پر لعنت فرماتے ہیں یہاں تک کہ جو شخص سود کا دستاویز لکھے اور جو اس پر گواہیاں دے آپ نے اس پر بھی لعنت فرمائی، لعنت رحمت خداوندی سے دوری کی بد دعا ہوتی ہے، اسی سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ سود کے قریب پھٹکنا بہت بڑا گناہ ہے۔

## سود ہلاکت خیز ہے:

عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم اجتنبو السبع المو بقات قیل یا رسول اللہ ماھی قال الشرک باللہ والسحر و قتل النفس التی حرم اللہ الا بالحق و اکل الربو و اکل مال الیتیم والتولّی یوم الزحف و قذف المحصنات المؤمنات الغافلات. [صحیح البخاری، کتاب الوصایا، ج ۱، ص:۳۸۸ قدیمی کتب خانہ کراچی]

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ سات ہلاکت خیز چیزوں سے بچو کہا گیا یا رسول اللہ وہ کیا ہیں؟ تو آپ نے فرمایا کہ اللہ کی ذات کے ساتھ شرک کرنا، جادو کرنا، ناحق کسی جان کو قتل کرنا، سود کھانا، یتیم کا مال کھانا، محاذ آرائی کے دن دشمن کے مقابلہ سے پیٹھ پھیر کر بھاگ جانا، مومن، پاکدامن، بھولی بھالی عورتوں کو زنا کی تہمت لگانا۔

گناہ دو قسم کے ہوتے ہیں ایک معمولی دوسرے غیر معمولی بلفظ دیگر ایک صغیرہ، دوسرا

کبیرہ، گناہ کبائر کی فہرست میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جہاں دوسری چیزوں کو شمار کرایا وہیں سود خوری کو بھی شمار کرایا نیز یہ بتایا کہ یہ سب چیزیں ہلاکت برپا کرنے والی ہیں، خواہ دنیا میں ان سے تباہی و بربادی آئے یا آخرت میں، مسلمانوں کو ان سے مکمل پرہیز کرنا چاہیے، ان میں سے کسی چیز کا ارتکاب ہلاکت وادبار کو دعوت دینا ہے۔ ان ارشادات رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے واضح ہوا کہ سودی کاروبار یا سود خوری بدترین گناہوں میں سے ہے، ہر ایک مسلمان پر لازم ہے کہ اس نجاست کی آلودگی سے اپنے دامن کو داغدار نہ کرے آپ نے مختلف انداز بلکہ حکیمانہ اسلوب بیان سے اس کی حرمت کا صحیح احساس مسلمانوں کو دلایا، اس لیے لازم ہے کہ تتبع کیا جائے کہ سود کیا ہے؟ اس کی حقیقت کیا ہے؟ اور وہ کون سے عناصر ترکیبی ہیں؟ جن سے سود کا ڈھانچہ تیار ہوتا ہے، آئیے ایک نظر سود کی حقیقت پر ڈالتے ہیں۔

سود کی اس قسم کے بارے میں چند حدیثیں آپ کے سامنے پیش کی جارہی ہیں:

۱۔عن ابی سعید الخدری قال :قال رسول الله صلی الله علیه وسلم :الذهب بالذهب والفضة بالفضة والبر بالبر والشعیر بالشعیر والتمر بالتمر والملح بالملح مثلا بمثل یدا بید فمن زاد او استزاد فقد اربی والآخذ والمعطی فیه سواء .[مسلم شریف، باب الربو، ج ۲، ص ۲۵، قدیمی کتب خانہ کراچی]

ابو سعید خدری کہتے ہیں کہ سرکار نے فرمایا: سونے کی خرید و فرخت سونے سے، چاندی کی چاندی سے، گیہوں کی گیہوں سے، جو کی جو سے، کھجور کی کھجور سے، نمک کی نمک سے، برابر برابر دست بدست ہونی چاہئے، جس نے زیادہ دیا یا لیا دونوں گناہ میں برابر ہیں۔

۲۔عن عبادة بن الصامت رضی اللّٰه عنه قال: قال رسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه وسلم : الذهب بالذهب، والفضة بالفضة، والبر بالبر، والشعیر بالشعیر، والتمر بالتمر، والملح بالملح مثلا بمثل سواء بسواء یدا بید فإذا اختلفت هذه الأصناف فبیعوا کیف شئتم إذا کان یدا بید.(رواه مسلم)(حوالۂ سابق)

عبادہ بن صامت نے سرکار سے روایت کیا ہے کہ آپ نے فرمایا سونے کا مبادلہ سونے

سے چاندی کا چاندی سے، گیہوں کا گیہوں سے، جو کا جو سے، نمک کا نمک سے، اس طرح ہونا چاہئے کہ ایک دوسرے کے مثل برابر دست بدست ہوں، ہاں اگر مختلف قسم کی چیزوں کا مبادلہ ہو تو پھر جس طرح چاہو بیچو بشرطے کہ لین دین دست بدست ہو۔

۳۔ عن ابی سعید الخدری قال: قال رسول اللہ: لاتبیعوا الذھب بالذھبالا مثلاً بمثل ولا تشفوابعضھا علیٰ بعض ولا تبعوا منھا غائباً بناجزٍ (حوالۂ سابق، ص ۲۴)

حضرت ابوسعید خدری نے بتایا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: سونے کو سونے کے عوض نہ بیچو، مگر برابر برابر، کوئی کسی کو زیادہ نہ دے اور چاندی کو چاندی کے بدلے نہ بیچو، مگر یہ کہ ایک دوسرے کے مثل ہو اور کوئی کسی کو زیادہ نہ دے اور ان میں سے غائب کو حاضر کے بدلے نہ بیچو۔

۴۔عن ابی ھر یرۃ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال :التمر بالتمر، الحنطۃ بالحنطۃ ،والشعیر بالشعیر، والملح بالملح مثلاً بمثل یداًبیدٍافمن زاداو استزاد فقد اربیٰ الا ما اختلفت الوانہ. [صحیح مسلم، کتاب المساقات، رقم الحدیث ۱۵۸۸، سنن نسائی، کتاب البیوع، رقم ۴۵۵۹]

حضرت ابوہریرہ روایت کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ کھجور کی فروخت کھجور سے کرو ، گیہوں کی گیہوں سے ،جو کی جو سے، نمک کی نمک سے، برابر برابر دست بدست ہونی چاہیئے، جس نے زیادہ دیا یا لیا سودی کام کیا، سوائے اس صورت کے کہ اس کے رنگ بدل جائیں۔

ان احادیث سے حسب ذیل احکام ثابت ہوتے ہیں:

الف: ایک ہی جنس کی چیزوں کی خرید و فروخت جب کہ ایک دوسرے کے ساتھ ہو بغیر کمی بیشی کے دست بدست جائز ہے، اگر ادھار ہو جائے تو گو کہ دونوں برابر ہوں ناجائز ہے ، مثلاً اگر کوئی شخص گیہوں کے بدلے گیہوں لینا چاہے تو دونوں کو کیل میں برابر ہونا چاہئے اور لین دین دست بدست ہو جبھی جائز ہے، اور ایسے مبادلہ کی ضرورت اس وقت پیش آتی

ہے جب کہ ایک ہی جنس کی چیزوں میں کچھ فرق ہو، مثلاً کسی کا چاول اور گیہوں عمدہ قسم کا ہو اور دوسرے کا چاول یا گیہوں گھٹیا قسم کا ہو تو ایسی صورت میں ضرورت اور حاجت کے مطابق کچھ زائد لین دین کا امکان تھا، اس پر پابندی لگا دی گئی کہ ایک ہی جنس کی چیزوں میں تفاوت ہونے کے باوجود کمی بیشی قطعًا ناجائز ہے اور اس زیادتی کو ربوالفضل کا نام دیا گیا۔

ب: اگر جنس مختلف ہو جائے، مثلاً گیہوں کا مبادلہ جو سے ہو تو جس طرح چاہیں خرید و فروخت کر سکتے ہیں، خواہ کمی بیشی کے ساتھ ہو یا برابر، مگر اس میں یہ شرط لازمی ہے کہ دست بدست ہونا چاہئے ،اگر دست بدست نہ ہوا تو یہ بھی ناجائز و حرام ہے، فقہاے کرام کی اصطلاح میں اس کو ربونسیئہ کہتے ہیں۔

ج: اگر ایک ہی جنس کی چیزوں میں مبادلہ برابر برابر ہو لیکن ایک چیز ادھار ہو دوسری نقد ہو، مثلاً گیہوں کا مبادلہ گیہوں سے ہو تو برابر برابر ہونے کے باوجود ربو کے دائرے میں آکر ناجائز ہوگا، اور اس کو بھی فقہا کی اصطلاح میں ربونسیئہ کہتے ہیں۔

د: یوں ہی یہ ادھار تبادلہ کمی بیشی کے ساتھ ہو تو بھی ناجائز ہے۔

مذکورہ بالا احکام ان اشیا کے مبادلہ کے بارے میں ہیں جو کیلی یا وزنی ہوں، پھر ایک ہی جنس کی ہوں یا مختلف جنس کی لیکن اگر کیلی یا وزنی نہ ہوں اور مختلف جنس کی ہوں تو ان کی خرید وفروخت یا لین دین ہر طرح سے جائز ہے۔

## ایک شبہ کا ازالہ:

یہاں یہ وسوسہ پیدا ہوتا ہے کہ جب اشیا کے مبادلے کا دائرہ اس قدر تنگ کر دیا گیا ہے کہ ایک ہی جنس کی چیزوں کے ہونے کی صورت میں برابر برابر ہونے کے باوجود ادھار خرید و فروخت ناجائز ہے تو انسان کی بعض ضرورتیں کیسے پوری ہوں گی؟ مثلا ایک شخص کے پاس خراب گیہوں ہے تو دوسرے کے عمدہ گیہوں سے زائد دے کر مبادلہ نہیں کر سکتا، کیوں کہ اگر زائد دیتا ہے تو یہ ربوالفضل ہو جائے گا جو ناجائز و حرام ہے، اب دوسرا کہتا ہے کہ میں سود کے گناہ کا مرتکب نہیں ہونا چاہتا، میں تم سے اپنے اچھے گیہوں کو ادھار بیچ رہا ہوں، جب فصل تیار ہو جائے تو مجھے عمدہ گیہوں لا کر دے دینا اور برابر ہی دینا، میں زیادہ نہیں لوں گا، اس لیے کہ

زیادہ لینے کی صورت میں سود ہو جائے گا لیکن اس کو کیا خبر یہ برابر ہی خرید و فروخت ناجائز حرام ہے، اب بتائیے ضرورت کیسے پوری ہوگی؟

یہ محض وسوسہ ہے ایسی صورت میں جب کہ انسانی حاجت کے پورا ہونے کا سوال ہو تو اسلامی شریعت ہدایت کرتی ہے کہ اپنے حاجت مند بھائی کی مدد کے لیے کمر بستہ ہو جاؤ اور اس کے ساتھ انسانی مروت کا یہ ثبوت دو کہ بجائے خرید و فروخت کے اس کو قرض دے دو، مثلا جب ایک من گیہوں دے کر ایک من بطور خرید و فروخت لینا چاہتے ہو اور تمھاری خواہش زیادہ لینے کی نہیں ہے تو پھر قرض کیوں نہیں دے دیتے، قرض کے سلسلے میں شریعت اسلامی بالکل آزادی دیتی ہے کہ روپے قرض دے کر اتنے ہی روپے لے لو، اسی طرح گیہوں قرض دے کر اسی کے برابر گیہوں لے لو، اس میں شرعاً کوئی قباحت نہیں پائی جا رہی ہے، لیکن جب معاملہ خرید و فروخت کا ہو یا تجارت کا ہو تو ایسی تجارت شرعا اس لیے ممنوع ہے کہ اس سے سودی کاروبار کی ذہنیت کو بڑھاوا ملے گا، اعلی حضرت فاضل بریلوی رضی اللہ تعالی عنہ ارشاد فرماتے ہیں:

قرض تو ایک دوسرا عقد ہے بیع کے سوا جسے شریعت مطہرہ نے حاجات ناس کے لیے جائز فرمایا، بڑا قرض تو روپے کا ہوتا ہے مگر روپیہ قرض لینا جائز ہے، خود غلہ قرض لینا صحیح حدیث میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے۔

## ایک ہی جنس کے تفاوت کا حکم

ایک ہی جنس کی چیزوں میں اگرچہ بین تفاوت ہو جائے اور اس کی وجہ سے قیمتوں میں بڑا فرق پیدا ہو جائے تاہم کمی بیشی ناجائز ہے، یعنی فضل حرام ہے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث پاک سے اس کا ثبوت ہے، اس لیے قیاس آرائی محض ناجائز ہے۔

۱- عن أبي سعيد الخدري وعن أبي هريرة رضي الله عنهما أن رسول الله صلى الله عليه وسلم استعمل رجلا على خيبر ،فجاءه بتمر جنيب ،فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم :أكل تمر خيبر هكذا؟ قال

:لا واللہ یا رسول اللہ إنا لنأخذ الصاع من ھذا بالصاعین والصاعین بالثلاث ،فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم: لا تفعل ،بع الجمع بالدراھم ثم ابتع بالدراھم جنیبا- [صحیح مسلم، باب الربو، ج۲، ص۲۶، قدیمی کتب خانہ کراچی]

ابو سعید و ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو خیبر کا عامل بنایا تو وہ سرکار کے پاس مال گزاری میں عمدہ قسم کی کھجوریں لے کر آئے ، آپ نے دریافت فرمایا: کیا خیبر کی ساری کھجوریں ایسی ہی ہوتی ہیں ؟ انہوں نے کہا: نہیں ، خدا کی قسم ! ہم کو جو کھجوریں ملتی ہیں (مخلوط) انہیں کبھی دو صاع کے بدلے میں ایک صاع اور تین صاع کے بدلے دو صاع اچھی کھجوروں سے بدل لیا کرتے ہیں، یہ سن کر آپ نے فرمایا کہ پہلے مخلوط کھجوروں کو درہموں کے عوض میں فروخت کر دو پھر اچھی قسم کی کھجوریں درہموں کے عوض میں خرید لو۔

۲۔عن أبي سعید الخدري رضي اللہ عنه قال : جاء بلال إلی رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم بتمر برني فقال له النبي صلی اللہ علیه وسلم : من أین لك ھذا ؟ قال بلال : کان عندنا تمر رديء، فبعت منه صاعین بصاع، فقال النبي صلی اللہ علیه وسلم : أوہ ، أوہ ، عین الربا ، عین الربا، لا تفعل. ولکن إذا أردت أن تشتري فبع التمر ببیع آخر، ثم اشتر به - [صحیح البخاری، باب اذا باع الوکیل شیئا فاسدا فبیعہ مردود، ج۱، ص۳۱۱، قدیمی کتب خانہ کراچی]

ابو سعید کہتے ہیں کہ ایک دفعہ بلال حضور کے پاس برنی (اچھی قسم کی کھجوریں) لے کر آئے ، آپ نے فرمایا: کہاں سے لائے ہو؟ انہوں نے عرض کیا: ہمارے پاس گھٹیا قسم کی کھجوریں تھیں ، میں نے اسی میں سے دو صاع دے کر یہ اچھی کھجور ایک صاع خرید لی ، آپ نے فرمایا: ہائیں ! یہی تو سود ہے ! ایسا مت کرو ، جب تمہیں اچھی کھجوریں خریدنی ہوں تو اپنی کھجوریں درہم یا کسی دوسری چیز کے عوض بیچ دو پھر اس قیمت سے اچھی کھجوریں خرید لو۔

۳۔عن أبي سعید رضي اللہ عنه قال :کنا نرزق تمر الجمع وھو الخلط من التمر وکنا نبیع صاعین بصاع ،فقال النبي صلی اللہ علیه وسلم :لا صاعین بصاع ولا درھمین بدرھم۔[صحیح البخاری، باب بیع الخلط من التمر، ج۱، ص۲۷۹، قدیمی کتب خانہ کراچی]

ابو سعید خدری کہتے ہیں کہ ہم لوگوں کو تنخواہوں میں ملی جلی کھجوریں ملا کرتی تھیں اور ہم دو صاع مخلوط قسم کی کھجور دے کر ایک صاع اچھی قسم کی کھجور لے لیا کرتے تھے، تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: دو صاع کو ایک صاع کے بدلے اور دو درہم کو ایک درہم کے بدلے نہ بیچو۔

ان تمام حدیثوں کو غور سے پڑھیے تو آپ کو معلوم ہوگا کہ ایک ہی جنس کی چیزوں میں تفاوت کی وجہ سے زیادہ لینا جائز نہیں ہے، اگر کوئی چیز عمدہ قسم کی ہو اور وہی چیز دوسرے کے پاس گھٹیا درجے کی ہو، مثلاً گیہوں، چاول، جو وغیرہ کا مبادلہ انہیں کی جنس سے کمی بیشی کے ساتھ ہرگز ہرگز جائز نہیں ہے، خواہ ان اجناس میں باہم کتنا ہی فرق ہو، اس لیے اگر ایسی ضرورت پڑ جائے کہ عمدہ چیز کو خراب کے بدلے لینا ہو، مثلاً خراب چاول کے بدلے اچھا چاول لینا ہو تو اس کی صورت صرف یہ ہے کہ اپنے خراب چاول کو فروخت کر کے اس کی قیمت کے بدلے میں عمدہ چاول خریدے، ایسا نہیں کر سکتا کہ اپنا خراب چاول زائد دے کر اس کے بدلے میں عمدہ قسم کا چاول کم خریدے کیوں کہ اس کو سرکار دوعالم علیہ السلام نے سود بتایا ہے، خلاصہ یہ ہے کہ اشیا کے مبادلے میں جب کہ ایک ہی جنس کی ہوں قیمتوں کی کمی بیشی کا کوئی لحاظ نہ ہوگا، بلکہ ایک ہی جنس کی چیزیں اگر ایسی ہوں کہ سوکھنے کے بعد کم ہو جاتی ہوں تو ان کی خرید و فروخت جائز نہیں ہے، خواہ برابر برابر بیچی جائیں یا کمی بیشی کے ساتھ۔

قال سعد: سمعت رسول الله ﷺ یسئل عن اشتراء التمر بالرُّطبِ فقال لمن حوله أیَنقُصُ الرطب اِذا یبس قالوا نعم فنهیٰ عن ذالك. [ترمذی ج۱ ص۱۴۷، باب البیوع]

سعد بن وقاص کہتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا اور میں سن رہا تھا کہ خشک کھجور کا مبادلہ کس تر کھجور کے ساتھ کیا جائے؟ آپ نے دریافت فرمایا: کیا تر کھجور کم ہو جاتی ہے جب کہ خشک ہو جائے؟ تو سائل نے عرض کیا: ہاں! تو آپ نے اس مبادلہ سے منع فرمایا، یعنی آپ نے فرمایا کہ کسی طرح اس کی تجارت نہیں ہو سکتی، نہ برابر، نہ کمی بیشی کے ساتھ ہو سکتی ہے۔

......

حضور ﷺ نے حدیث شریف میں رشوت خوروں اور رشوت دینے والوں دونوں پر لعنت فرمائی ہے۔

عن عبدالله بن عمرو قال: لعن رسول الله ﷺ الراشی والمرتشی. [سنن ابوداؤد، کتاب الاقضیۃ، باب فی کراھیۃ الرشوۃ، ص ۶۷۳، مشکوۃ ج ا ص ۳۲۶، مجلس برکات مبارک پور]

عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ نے کہا کہ حضور ﷺ نے رشوت لینے والے اور دینے والے پر لعنت فرمائی۔

رشوت تو بڑی بات ہے کسی کے جائز حق کی سفارش پر اگر کوئی شخص ہدیہ قبول کرے تو اس کو بھی حضور ﷺ نے نہ صرف ناجائز بتایا بلکہ سود کا بڑا دروازہ بتایا، چناں چہ ابوامام باہلی سے مروی ہے کہ:

قال من شفع لاحد شفاعة فاهدى له هدية عليها فقبلها فقد اتى بابا عظيما من ابواب الربٰو ،رواه ابو داؤد .[سنن ابوداؤد، کتاب الاجارہ، باب فی الھدیۃ لقضاء الحاجۃ، ص ۶۲۶، دارالفکر بیروت]

حضور ﷺ نے فرمایا کہ جس شخص نے کسی کی سفارش کی، دوسرے نے اس کو تحفہ پیش کیا، اس نے اس کو لے لیا، تو بلا شبہ سود کے دروازوں میں سے ایک بڑے دروازے میں وہ داخل ہو گیا۔

اس لیے حضور ﷺ نے رشوت کے دروازے کو بند کرنے کے لیے ایسے تمام ہدایا و تحائف کو حکام کے لیے ناجائز قرار دیا جو ان کے عہدے کی بنا پر پیش کیے جاتے ہیں، بالفاظ دیگر حاکموں کو ان کے اپنے عہدے کے ذریعے فائدہ حاصل کرنے سے روک دیا، کیوں کہ اس سے بھی رشوت کے بڑھاوے کا امکان تھا، حضرت ابوحمید الساعدی سے مروی ہے کہ:

عن أبي حميد الساعدي -رضي الله عنه- قال: استعمل النبيﷺ- رجلا من الأزد، يقال له: ابن اللُّتْبِيَّةِ على الصدقة، فلما قدم، قال: هذا لكم، وهذا اهدى لى، فخطب النبى ﷺفحمد الله و اثنىٰ عليه ، ثم قال: «أما بعد: فإني أستعمل رجالا منكم على امور مما

وَلاَّنِي الله، فيأتي احدكم فيقول: هذا وهذا هديةاهديت لی فهلا جلس فی بیت ابیه و فی بیت امه فینظر ایهدی له ام لا والذی نفسی بیده لایاخذ احد منه شیئاً الا جاء به یوم القیامة یحمله علیٰ رقبته الخ
[مشکوٰۃ شریف ج ا ص ۱۵۶ مجلس برکات مبارک پور]

حضور ﷺ نے قبیلۂ ازد کے ایک آدمی کو (جن کا نام ابن اللتبیہ تھا) صدقہ کے وصول کرنے کا عامل مقرر فرمایا، پھر جب وہ واپس آئے تو انہوں نے کہا: اتنا مال آپ کے لیے ہے، اور میرے لیے بطور تحفہ پیش کیا گیا ہے، حضور ﷺ نے خطبہ ارشاد فرماتے ہوئے اللہ کی حمد وستائش کی، پھر آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے جن چیزوں کا مجھ کو والی بنایا ہے، ان میں سے بہت سے امور پر تم میں سے کچھ لوگوں کو عامل مقرر کرتا ہوں، ایک شخص میرے پاس آکر کہتا ہے یہ آپ کے لیے ہے، اور یہ ہدیہ ہے، جو مجھے پیش کیا گیا ہے، کیوں نہیں وہ اپنے ماں باپ کے گھر بیٹھا رہتا، پھر دیکھتا کہ اس کو ہدیہ پیش کیا جاتا ہے یا نہیں، قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے وہ جو چیز بھی لے گا اس کو قیامت کے دن اپنی گردن پر لادے ہوئے لائے گا۔

اس حدیث سے ائمہ کرام حکام کے لیے ناجائز قرار دیتے ہیں کہ وہ کسی شخص سے ہدیہ قبول کریں، ہاں اگر کوئی حاکم قریبی رشتہ دار ہو یا عہدۂ قضا پر فائز ہونے سے پہلے باہم تحائف کا تبادلہ ہوتا رہا ہو تو یہ دوسری بات ہے، اس کے جواز میں کلام نہیں کیا جاسکتا، لیکن ان دونوں صورتوں کے علاوہ میں اگر وہ ہدیہ قبول کرتا ہے تو گویا وہ اپنے عہدے سے فائدہ حاصل کرنے والا ہے، جو رشوت کا قریبی راستہ ہے، یا عادلانہ فیصلہ کی راہ میں سب سے بڑی رکاوٹ کا یہ سبب بن سکتا ہے، رشوت خواہ مالی یا ذہنی ہو دونوں طرح کی رشوتیں اسلام کی نگاہ میں نہایت ناپسندیدہ ہیں، اسی وجہ سے حکام کو شریعت اسلامی محتاط روش اختیار کرنے کی تلقین و ہدایت کرتی ہے، اور حاکموں کے خوش کرنے کے ایسے طریقوں کو پسند کی نگاہ سے نہیں دیکھتی ہے جن میں کسی طرح ان کا فائدہ ملحوظ ہو، چناں چہ عہد فاروقی کا ایک مشہور واقعہ بڑا سبق آموز ہے، جس کو امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی شہرۂ آفاق کتاب "موطا" میں ذکر کیا ہے کہ:

مدینہ منورہ سے ایک لشکر عراق کی طرف روانہ ہوا، اس میں فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے دو صاحبزادے حضرت عبداللہ و عبید اللہ رضی اللہ عنہما شریک رہے، وہ واپس ہوتے ہوئے بصرہ کے حاکم ابو موسیٰ اشعری کے پاس آئے، انہوں نے بڑی خندہ پیشانی سے ان دونوں کا استقبال مرحباً اھلاً و سھلاً کے الفاظ سے کیا، پھر کہا کہ اگر میرے لیے ممکن ہوتا تو تم دونوں کو کسی طرح ضرور فائدہ پہنچاتا، پھر کچھ سوچ کر فرمایا کہ میں ضرور فائدہ پہنچا سکتا ہوں، وہ یہ کہ میرے پاس بیت المال کا سرمایہ ہے، جس کو میں امیر المؤمنین فاروق اعظم کے پاس بھیجنا چاہتا ہوں، وہ سرمایہ تم دونوں کو بطور قرض دے رہا ہوں، یہاں سے عراق کا سامان خرید لو، پھر مدینہ منورہ جاکر بیچ دو، اصل سرمایہ تم دونوں امیر المؤمنین کو دے دینا اور جو کچھ نفع حاصل ہو وہ تمھارا ہوگا، اس تجویز کو عبداللہ اور عبید اللہ رضی اللہ عنہما نے پسند کیا اور بیت المال کا وہ سرمایہ بطور قرض لیا، اور اس سے کافی سامان خریدا، اور حضرت فاروق اعظم کے پاس ابو موسیٰ اشعری نے یہ خط لکھا کہ آپ اپنے بچوں سے بیت المال کا سرمایہ وصول کرلیں، جب یہ دونوں حضرات مدینہ منورہ واپس آکر اموال تجارت فروخت کیے تو ان کو نفع حاصل ہوا، جس کو اپنے پاس رکھ لیا اور اصل رقم عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو پیش کیا اور ابو موسیٰ اشعری والی بات ان کو بتائی، فاروق اعظم نے فرمایا کیا تمام فوجیوں کو قرض دیا تھا جیسا کہ تم دونوں کو دیا تھا، صاحبزادگان نے نفی میں جواب دیا، تو انہوں نے فرمایا کہ تم دونوں امیر المؤمنین کے (یعنی میرے) بیٹے ہو، اس لیے تم کو قرض دیا گیا، اصل مال مل گیا ہے، منافع بھی بیت المال میں جمع کردو، حضرت عبداللہ تو خاموش رہے مگر حضرت عبید اللہ نے یہ عرض کیا کہ اے امیر المؤمنین آپ کے لیے یہ بات زیبا نہیں، بالفرض اگر مال گم ہو جاتا یا ہلاک ہو جاتا تو ہم پر اس کا ضمان لازم ہوتا، فاروق اعظم نے ان کی یہ دلیل تسلیم نہیں کی اور ارشاد فرمایا کہ مال ادا کردو، عبداللہ پھر خاموش رہے اور عبید اللہ نے اپنی پہلی والی دلیل دہرائی، فاروق اعظم کی مجلس میں ایک شخص موجود تھا، اس نے کہا کہ اے امیر المؤمنین! اس معاملہ کو آپ اس طرح رفع دفع کرسکتے ہیں کہ اس کو مضاربت بنا دیں، چنانچہ فاروق اعظم نے اس کو مضاربت بنا دیا، پھر تمام راس المال اور نصف منافع بیت المال کے لیے وصول کیا اور نصف نفع میں دونوں فرزند شریک ہوئے۔ (موطا امام مالک ص ۲۸۵)

حضرت امام مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے روایت کردہ اس اثر سے حسب ذیل امور ثابت ہوئے:

(الف) عہد فاروقی میں مضاربت کا رواج تھا، اور شرعاً مضاربت جائز ہے، اس میں شرکت بھی ہو سکتی ہے۔

(ب) اگر کوئی ماتحت اپنے حاکم کو خوش کرنے کی کوشش کرے تو اس کو چاہئے کہ انصاف کے تقاضوں کو پورا کرے اور محض خوش ہو کر عدل وانصاف کے خلاف کوئی کام نہ کرے۔

(ج) بیٹے کے ساتھ حسن سلوک کرنا باپ کو خوش کرنے کے مترادف ہے، یا دل و دماغ کو متاثر کرنے کا بہترین طریقہ ہے، اگر کوئی باپ اعلیٰ عہدے پر فائز ہو تو اس کو احتیاط کی روش اختیار کرنی چاہئے، کیوں کہ بیٹے کے ساتھ حسن سلوک کبھی "ذہنی رشوت" ہو سکتی ہے، جو انصاف کے صحیح راستے سے ہٹادے۔

احادیث اور فقہی جزئیات سے یہ بات پایۂ ثبوت کو پہونچ گئی ہے کہ رشوت کی طرف پہنچانے والے راستے نہایت خفیہ اور پوشیدہ بھی ہوتے ہیں، ان سب سے احتراز لازم ہے۔

لیکن یہاں ایک سوال ذہن پر ابھر کے سامنے آتا ہے کہ ایسا سماج جس میں رشوت کا دور دورہ ہو اور اپنے جائز حق کے حصول میں رشوت کے بغیر کام نہ چل رہا ہو، تو کیا ہر مسلمان پر لازم ہے کہ رشوت نہ دے اور اپنے حق سے دست بردار ہو جائے، کیا اسلامی شریعت اپنے حق کے حصول کے لیے بھی رشوت کے دروازے کو سختی کے ساتھ بند کرتی ہے؟ یا بوجہ مجبوری، اس میں کچھ جواز کا پہلو ہے، محقق علی الاطلاق حضرت شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب اشعۃ اللمعات میں فرماتے ہیں:

اما اگر برائے اثبات حق و دفع ظلم از نفس بدہند لا باس بہ است، ہم چنیں اگر گیرندہ سعی کند در رسیدن حق بصاحب حق یا دفع ظلم از وے۔ [اشعۃ اللمعات ج۳ ص۳۲۶]

لیکن رشوت جب کہ اپنے حق کے حصول کے لیے دے دیا یا اپنی ذات سے ظلم کو دفع کرنے کے لیے دے تو اس میں کوئی قباحت نہیں، یوں ہی جب کوئی شخص رشوت اس لیے لے کہ کسی حق والے کو اس کے حق کے پہنچانے میں کوشش کر رہا ہے یا اس سے ظلم کو دفع کر رہا ہے تو اس میں کوئی حرج نہیں ہے۔

اس سے معلوم ہوا کہ عذر معقول کی بنا پر رشوت لینا دینا مباح ہے، لیکن اس مقام پر یہ نکتہ ذہن میں رہنا چاہئے کہ رشوت لینے کی اباحت صرف ایسے لوگوں کے لیے ہے جو قاضی اور حاکم نہ ہوں، اور جو لوگ صاحب اقتدار ہوں کہ رشوت کے بغیر دوسرے کا حق دلا سکتے ہوں تو ان کے لیے کسی حالت میں رشوت لینا جائز نہیں ہے، چناں چہ حضرت شیخ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

اما گفتہ اند کہ ایں در غیر قضاۃ و ولاۃ است، زیرا کہ سعی در اصابتِ حق واثبات آں و دفع ظلم از مظلوم واجب است بر ایشاں پس روا نباشد اجرت گرفتن برآں۔ [اشعۃ اللمعات ج۳،ص۳۲۶]

علماے اسلام نے کہا ہے کہ یہ حکم قاضیوں اور حاکموں کے علاوہ کے لیے ہے، اس لیے کہ مستحق کو اس کا حق پہنچانے کے لیے جدو جہد کرنا اور مظلوم سے ظلم کا دفع کرنا ان کے اوپر واجب ہے، تو اس پر اجرت لینا جائز نہ ہو گا۔

# فضائل صدقات

(١)-عَنْ أَبِي سَعِيدٍ، عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وسلم قَالَ "أَيُّمَا مُسْلِمٍ كَسَا مُسْلِمًا ثَوْبًا عَلَى عُرْيٍ كَسَاهُ اللهُ مِنْ خُضْرِ الْجَنَّةِ وَأَيُّمَا مُسْلِمٍ أَطْعَمَ مُسْلِمًا عَلَى جُوعٍ أَطْعَمَهُ اللهُ مِنْ ثِمَارِ الْجَنَّةِ وَأَيُّمَا مُسْلِمٍ سَقَى مُسْلِمًا عَلَى ظَمَإٍ سَقَاهُ اللهُ مِنَ الرَّحِيقِ الْمَخْتُومِ "(سنن ابی داؤد کتاب الزکاۃ باب فی فضل سقی الماء ص:۳۱۵، دار الفکر بیروت، رقم 1682)

ترجمہ: ابو سعید رضی اللہ عنہ کے بیان کے مطابق سرکار نے ارشاد فرمایا جس مسلمان نے کسی دوسرے مسلمان کو اس کی بے ستری میں لباس پہنایا تو اللہ اس کو جنتی لباس سے نوازے گا، جس مسلمان نے کسی مسلمان کو اس کی بھوک کی حالت میں کھانا کھلایا تو اللہ اس کو جنت کے پھلوں سے کھلائے گا اور جس مسلمان نے کسی مسلمان کو اس کی تشنگی میں پانی پلایا تو اللہ تعالیٰ اس کو جنت کے خالص شراب طہور سے سیراب فرمائے گا۔

انسان کی بنیادی ضرورتوں میں کھانا، لباس اور پانی ہے ،ان چیزوں کے بغیر اس کی زندگی اجیرن ہو سکتی ہے، بلکہ بعض اوقات اس کی زندگی فنا کے گھاٹ پہنچ سکتی ہے، اسی لیے فقہاے کرام نے فرمایا ہے کہ بعض اوقات کھانا پینا واجب ہو جاتا ہے، اس بنا پر حضور اکرم ﷺ نے اپنے متبعین کے جذبۂ ترحم کو ابھارا ہے کہ تمھاری اسلامی اخوت کا تقاضا یہ ہے کہ اپنے کسی بھائی کو بے ستر نہ رہنے دو، اگر وہ بھوکا ہے تو اس کو کھانا کھلا کر اللہ کے فضل و کرم کے سزاوار بن جاؤ، اگر وہ پیاسا ہے تو اس کی پیاس بجھا کر شراب طہور کے مستحق ہو جاؤ، گویا حضور اکرم ﷺ امت مسلمہ کو یہ تلقین فرمانا چاہتے ہیں کہ تم جو کچھ نیکی کرو گے اس کے اجر و ثواب سے محروم نہیں رہو گے بلکہ جنت میں تم کو اس سے کہیں بہتر چیزیں دے جائیں گی، آپ نے اس حدیث میں یہ نہیں فرمایا کہ دنیا ہی میں تم کو اس کا صلہ ملتا رہے گا، کیوں کہ دنیا کا کوئی اجر ،کوئی معاوضہ آخرت کے اجر و ثواب سے کوئی نسبت نہیں رکھتا، یہاں جتنی بھی نعمت ملے وہ سب فانی اور غیر باقی ہیں، ابدی راحت و سرور تو جنت کی نعمتوں میں ہے۔

(٢)-عن ابن مسعود -رضي الله عنه- قال: قال رسول الله -صلى الله عليه وسلم-: «لا حَسَدَ إلا في اثنتين: رجل آتاه الله مالا، فسَلَّطَه على

هَلَكَتِهِ فِي الحَقِّ، ورجل آتاه الله حِكْمَةً، فهو يقضي بها ويُعَلِّمُها»(صحیح البخاری باب انفاق المال فی حقہ ج ا ص، 189 رقم 1409، قدیمی کتب خانہ کراچی)

ترجمہ: حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے حضور اکرم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا "حسد" صرف دو آدمیوں سے کیا جاسکتا ہے: ایک ایسا شخص جس کو اللہ تعالیٰ نے مال دیا پھر اس کو راہ حق میں بے دریغ خرچ کرنے کا حوصلہ عطا فرمایا، دوسرا وہ شخص جس کو اللہ تعالیٰ نے علم و دانش سے نوازا تو اس سے وہ فیصلہ کرتا ہے اور اس کی تعلیم دیتا ہے۔

حسد ایک امر قبیح ہے، کیوں کہ یہ دوسرے کی نعمت کے زوال کی آرزو کا نام ہے، اس کے اندر ایک عنصر یہ بھی شامل ہے کہ اس نعمت کی خواہش اپنے لیے کرے اور انسان کی ہر خواہش پوری ہو جائے، یہ مستبعد امر ہے، اس لیے جذبۂ حسد سے خواہ مخواہ کے لیے حاسد ایک عذاب الیم میں گرفتار رہتا ہے، جب یہ جذبہ حد سے تجاوز کر جاتا ہے تو محسود کی ساری خوبیاں حاسد کی نگاہ میں برائیوں کی شکل میں نظر آتی ہیں، اس کی خوبی و کمال کے بیان سے اس بد نصیب کو قلبی اذیت پہونچتی ہے، اگر اس کی خوش اخلاقی اور عالی ظرفی کا تذکرہ ہو تو یہ کم ظرف اپنے حسد کی آگ سے جل اٹھتا ہے، اس لیے ظاہر ہے کہ ایسے امر قبیح کی ستائش زبان نبوت سے نہیں ہو سکتی، پھر اس حدیث پاک کا کیا مفہوم ہے؟ شارحین حدیث فرماتے ہیں کہ اس حدیث پاک میں اگرچہ لفظ "حسد" کا استعمال کیا گیا ہے مگر وہ اپنے معروف معنی میں نہیں ہے، بلکہ اس سے "رشک" مراد لیا گیا ہے، اب حدیث کا مفہوم یہ ہے کہ اگرچہ دنیا میں مختلف قسم کے صاحب کمال پائے جاتے ہیں، جن کی ظاہری حالت کو دیکھ کر رشک کیا جاسکتا ہے، کوئی ادب و لسانیات کا ماہر ہے، کوئی فن شاعری میں اپنے کمال کا مظاہرہ کرتا ہے، کوئی خطاطی میں اونچے مقام پر فائز ہے، کوئی کسی ہنر میں فائق تر نظر آتا ہے، مگر یہ سب اس لائق نہیں ہیں کہ ایک بلند نظر انسان اس کو خاطر میں لائے، یعنی ان سے رشک کرے، ہاں صرف دو قسم کے انسان ایسے ہیں جو اس قابل ہیں کہ ان پر رشک کیا جائے، ایک ایسا مال دار جو اپنی دولت کو بے دریغ راہ حق میں صرف کر رہا ہو، دوسرا وہ شخص جو علم و دانش سے نوازا گیا ہو اور اپنے مقتضائے علم پر عمل کر کے حق فیصلہ صادر کرتا ہو، اور نشر علوم میں اپنے قیمتی اوقات صرف کرتا ہو، گویا مال دار اور عالم اس لائق ہیں کہ ان سے رشک کیا جائے۔

(۳) وعن أبي هريرة قالَ: قالَ رسُولُ اللّٰہِ ﷺ: سَبْعَةٌ يُظِلُّهُمُ اللهُ في ظِلِّهِ يَوْمَ لا ظِلَّ إلَّا ظِلُّهُ: إِمامٌ عادِلٌ، وشابٌّ نَشَأَ فِي عِبَادَةِ الله تَعالى، وَرَجُلٌ قَلْبُهُ مُعَلَّقٌ في المَسَاجِدِ، وَرَجُلانِ تَحابَّا في الله: اجتَمَعاَ عَلَيهِ، وتَفرَّقَا عَلَيهِ، وَرَجُلٌ دَعَتْهُ امْرَأَةٌ ذَاتُ مَنْصِبٍ، وَجَمَالٍ فَقَالَ: إِنِّي أَخافُ الله، ورَجُلٌ تَصَدَّقَ بِصَدَقَةٍ فأَخْفَاها، حتَّى لا تَعْلَمَ شِمالُهُ مَا تُنْفِقُ يَمِينهُ، ورَجُلٌ ذَكَرَ الله خالِيًا فَفَاضَتْ عَيْنَاهُ متفقٌ عَلَيْهِ.(صحیح البخاری باب الصدقۃ بالیمین ج ۱ص ۱۹۱، قدیمی کتب خانہ کراچی)

ترجمہ: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی روایت کے مطابق سرکار نے فرمایا کہ سات قسم کے انسان ایسے ہیں کہ اللہ تبارک و تعالیٰ ان کو اپنے سایۂ رحمت میں رکھے گا جس دن اللہ کے سایۂ رحمت کے سوا کوئی سایہ نہ ہوگا، (۱) انصاف پسند حاکم (۲) ایسا جوان جس کی نشو ونما اللہ کی عبادت میں ہوتی رہی (۳) ایک ایسا شخص جس کا دل مسجد میں لگا رہے (۴) دو ایسے آدمی جنہوں نے باہم ایک دوسرے سے اللہ کے لیے محبت کی ہو اور اللہ ہی کی محبت میں جمع ہوتے ہوں اور جدا ہوتے ہوں (۵) ایک ایسا شخص جس کو کسی عورت نے بری نیت سے جو حسن و جمال اور حسب و نسب والی تھی اپنے پاس بلایا تو اس نے کہا کہ میں اللہ سے ڈرتا ہوں (٦) ایسا آدمی جو صدقہ چھپا کر دے یہاں تک کہ اس کا بایاں ہاتھ نہ جان سکے کہ دایاں ہاتھ کیا خرچ کر رہا ہے (۷) ایک ایسا شخص جو خلوت میں اللہ کی یاد کرے تو خشیت الٰہی سے اس کی آنکھیں اشک بار ہو جائیں۔

اس حدیث پاک میں سات قسم کے انسانوں کی فضیلت بیان کی گئی ہے کہ وہ قیامت کے دن رب ذوالجلال کے قہر و جلال کے ظہور کے وقت اس کے سایۂ رحمت میں رہیں گے ان میں صدقہ دینے والے کو بھی شامل فرمایا گیا، اس لیے اگر کسی شخص کی یہ تمنا و خواہش ہو کہ خدائے پاک کے جلال کے وقت قیامت کی دھوپ سے اپنے محفوظ رکھے تو اس کو حسن نیت کے ساتھ صدقہ کرنا چاہئے۔

(۴) عَنِ الْحَسَنِ ، قَالَ : قَالَ رَسُولُ اللّٰہِ صَلَّى الله عَلَيْهِ وَسَلَّمَ : "

حَصِّنُوا أَمْوَالَكُمْ بِالزَّكَاةِ ، وَدَاوُوا مَرْضَاكُمْ بِالصَّدَقَةِ ،رواه ابو داؤد۔(فتاوی رضویہ ج۴ص۴۳۴مکتبہ رضویہ کراچی)

ترجمہ: حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ سرکار نے فرمایا کہ اپنے مالوں کی زکوٰۃ ادا کرکے ان کی حفاظت کرو اور صدقہ دے کر اپنے مریضوں کا علاج کرو۔

اس حدیث پاک سے دو اہم باتیں معلوم ہوئیں: ایک یہ کہ اگر کوئی شخص اپنے مال کی زکوٰۃ ادا کرتا رہے تو اس کا مال اس قدر محفوظ ہو جائے گا کہ وہ گویا ایک مستحکم قلعہ کے اندر رکھا ہوا ہے جو کسی طرح سے ضائع نہیں ہو سکتا، نہ چور اس کو چرا سکتا ہے نہ کسی دوسرے سبب سے اس کو کوئی خطرہ لاحق ہو سکتا ہے، یعنی وہ اللہ کی حفاظت وصیانت میں رہے گا کہ وہ اس کے ضائع ہونے کی تمام راہوں کو مسدود فرمادے گا، دوسرے یہ کہ اگر کوئی شخص مریض ہو اور دوا علاج سے شفایابی کے امکانات مدھم پڑ گئے ہوں تو اس کی طرف سے اس کے تیمارداروں کو صدقہ کرنا چاہیے، اس سے شافئ مطلق کی طرف سے شفایابی کی امیدیں وابستہ کی جاسکتی ہیں۔

(۵)عن أبي موسى الأشعري ،عن النبي ﷺ قال: على كل مسلم صدقة،فقالوا:يانبى الله! فمن لم يجد ؟قال: يعمل بيده فينفع نفسه ويتصدق ،قال: أرأيت إن لم يستطع؟ قال: يعين ذا الحاجة الملهوف قال: أرأيت إن لم يستطع، قال: يأمر بالمعروف أو الخير. قال: أرأيت إن لم يفعل؟ قال: يمسك عن الشر، فإنها صدقة- (بخاری شریف،ج ۱، کتاب الزکوة، رقم الحديث ۱۴۴۵)

حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کی روایت کے مطابق سرکار نے فرمایا کہ ہر مسلمان پر صدقہ لازم ہے، صحابۂ کرام نے عرض کیا کہ اے اللہ کے رسول جو صدقہ کرنے کے لیے کچھ نہ پائے پھر وہ کیسے صدقہ کرے؟ تو سرکار نے فرمایا کہ اپنے ہاتھ سے کام کرکے یعنی کما کر خود اپنی ذات کو فائدہ پہنچائے اور صدقہ کرے، اس پر عرض کیا گیا کہ اگر یہ بھی نہ ہو یعنی کام کرنے کی استطاعت نہ رکھتا ہو تو پھر کیا کرے؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ کسی محتاج، داد کے طلب گار کی مدد کرے، لوگوں نے کہا کہ اگر یہ بھی ممکن نہ ہو تو؟ تو آپ نے فرمایا کہ اچھا کام کرے اور برائیوں سے اپنی ذات کو دور رکھے یہی اس کی جانب سے صدقہ ہے۔

صدقہ کا مفہوم عام طور سے یہ خیال کیا جاتا ہے کہ کسی مفلس و نادار کو اپنے مال کا کچھ حصہ دے دے، لیکن حضور ﷺ نے اس کے مفہوم میں بڑی وسعت پیدا کر دی، یہاں تک کہ اگر کوئی شخص کسی مظلوم کی داد رسی کر دے اور ظالم کی ظالمانہ حرکتوں سے مظلوم کو محفوظ کر دے تو اس کو بھی صدقہ میں داخل فرمایا، بلکہ اس سے آگے بڑھ کر آپ نے نیک کام کرنے اور اپنی ذات کو برائیوں سے محفوظ رکھنے کو بھی صدقے کے مفہوم میں شامل فرمایا، کیا اب کسی کے لیے یہ گنجائش رہ گئی کہ وہ صدقہ سے راہ فرار اختیار کرے؟ کیا کسی انسان کے اندر اتنی بھی استطاعت نہیں ہے کہ عمل خیر وہ بجالائے؟ یعنی اپنی زبان سے کسی کو نیکی کا حکم دے؟ اور کسی کو برائی سے روکے؟ اور خود اپنی ذات کو برائیوں سے محفوظ رکھے؟ لاریب ہر شخص کے اندر اتنی بات کی استطاعت ہے کہ وہ برائی نہ کرے، پھر وہ صدقہ کے ثواب کا ضرور حق دار ہوگا، خلاصہ یہ ہے کہ صدقے کے مفہوم میں اتنی وسعت ہے کہ اب کسی کو یہ کہنے کا حق نہیں رہ گیا کہ میں کیسے صدقہ کروں؟ جب کہ میں مفلس و نادار ہوں۔

(٦)۔عن ابی ذر قال :انتهيت الیٰ النبی ﷺ و هو جالس فی ظل الكعبة، فلما رآنی قال :هم الاخسرون و رب الكعبة، فقلتُ: فِدَاكَ اَبِی و اُمی مَن هُم ،قالَ :هُمُ الاكثرونَ، الا مَن قال: هكذا وهكذا من بينِ اَيدِيهِ وَ مِن خَلفِهٖ وَ عَن يَمِينهٖ و عن شمالهٖ و قليل ماهم۔[مشکوٰۃ شریف ج۱ص۱۶۴مجلس برکات مبارک پور]

ترجمہ: حضرت ابوذر غفاری نے کہا کہ میں سرکار دو عالم ﷺ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور آپ کعبہ شریف کے سائے میں بیٹھے ہوئے تھے، پھر جب مجھ کو دیکھا تو آپ نے فرمایا کہ کعبہ کے رب کی قسم وہ لوگ بہت نقصان اٹھانے والے ہیں میں نے عرض کی آپ پر میرے ماں باپ فدا ہوں وہ کون لوگ ہیں؟ تو آپ نے فرمایا وہ وہ لوگ ہیں جن کے پاس مال و دولت کی فراوانی ہے مگر جو ایسا ایسا کرے یعنی اپنے سامنے پیچھے، دائیں، بائیں، اپنے مال کو لٹائے، ہاں ایسے لوگ بہت تھوڑے ہیں۔

اس حدیث سے ثابت ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے جس بندے کو دولت و ثروت سے خوب خوب نوازا ہے اگر اس نے کار خیر میں اپنا مال صرف نہ کیا تو بالآخر وہ ناکام و نامراد ہوگا اور آخرت میں اس کو بڑی محرومی کا سامنا کرنا پڑے گا۔

الصادق الامین حضور اکرم ﷺ کے ان ارشادات عالیہ سے صدقہ کی اہمیت کا اندازہ کیا جاسکتا ہے اور اس کی فضیلت و برتری کو محسوس کرکے اپنے مجبور و لاچار بھائی کی دست گیری سے انسانیت اور مروت کا بلند مرتبہ حاصل کیا جاسکتا ہے اور جب اس طرح سماج و معاشرے میں انسانیت دوستی کا ولولہ پیدا ہوجائے تو پھر کیسے ممکن ہے کہ اس کے افراد و ارکان بے یار و مددگار ہوکر قساوت قلبی و بے رحمی کا شکار ہوجائیں یعنی ان کی ضرورتیں حاجتیں پوری نہ ہوں اور ان کو دوسرے کے سامنے ہاتھ پھیلانا پڑے کہ وہ دوسرا اس کو قرض دے اور اس سے زائد رقم "سود" وصول کرے، یعنی اگر مکمل طور سے صدقات و خیرات کا جذبۂ ترحم ابھر کر سامنے آجائے تو خود بخود سود کی لعنت سے رہائی حاصل ہوجائے گی، یہی وجہ ہے کہ نبی امی فداہ ابی و امی ﷺ نے اگر ایک طرف سود کی مذمت و حرمت نہایت بلیغ و مؤثر الفاظ میں بیان فرمائی تو دوسری طرف اپنے متبعین کو مختلف اسلوب بیان سے صدقات و خیرات کی رغبت دلائی نیز زکوٰۃ کا نظام قائم کرنے کا حکم (سرمایہ پرستوں کے ہوس زر سے مسلمانوں کو محفوظ و مامون کرنے کے لیے) دیا۔

## نظام زکوٰۃ کے قیام کا حکم

عن ابن عباس -رضي الله عنهما-: أن رسول الله -صلى الله عليه وسلم- لما بعث معاذا إلى اليمن فقال: "إنك تأتي قوما أهل الكتاب، فليكن أولَ ما تدعوهم إليه شهادة أن لا إله إلا الله" -وفي رواية: "إلى أن يوحدوا الله-، فإن هم أطاعوك لذلك فأعلمهم أن الله افترض عليهم خمس صلوات في كل يوم وليلة، فإن هم أطاعوك لذلك فأعلمهم أن الله افترض عليهم صدقة تؤخذ من أغنيائهم فَتُرَدُّ على فقرائهم، فإن هم أطاعوك لذلك فإياك وكَرَائِمَ أموالِهم، واتق دعوة المظلوم فإنه ليس بينها وبين الله حجاب". (صحیح البخاری باب وجوب الزکاۃ ج۱ ص۱۸۷، رقم ۱۴۹۶، قدیمی کتب خانہ کراچی) (صحیح مسلم ج۱، باب الدعاء الی الشهادتین و شرائع الاسلام، رقم ۱۹)

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کو یمن کا حاکم بنا کر بھیجا تو آپ نے فرمایا تم ایسی قوم کے پاس جا رہے ہو جو

اہل کتاب ہے، پہلے ان کو اس بات کی گواہی کی طرف بلاؤ کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے اور محمد اللہ کے رسول ہیں ﷺ پھر اگر وہ اس بات کو مان لیں تو ان کو بتاؤ کہ اللہ تعالیٰ نے دن رات میں ان پر پانچ نمازیں فرض کی ہیں، اگر وہ اس کی بھی اطاعت کرلیں تو ان کو بتاؤ کہ اللہ نے ان پر زکوٰۃ فرض کی ہے جو ان کے مال داروں سے وصول کی جائے گی اور ان کے محتاجوں پر لوٹا دی جائے گی اور، اگر اس بات کی بھی فرماں برداری کرلیں تو تم ان کے عمدہ مال کے وصول کرنے سے احتراز کرنا اور مظلوم کی بددعا سے ڈرتے رہنا کیوں کہ اس کے درمیان اور اللہ کے درمیان کوئی پردہ نہیں ہے۔

اس فرمان رسول سے حسب ذیل امور پر روشنی پڑتی ہے:

(الف) اسلامی احکام وعقائد کی تبلیغ ونشر میں تدریج کی حکمت عملی اختیار کرنی چاہیے، شریعت اسلامی کے فرائض وذمہ داریوں کو ایک ساتھ نہیں پیش کرنا چاہیے، یکایک تمام احکام اسلام کو نومسلموں یا جاہلوں پر پیش کرکے ان کو الجھن میں مبتلا نہیں کرنا چاہیے۔

(ب) زکوٰۃ کی وصولی مسلمانوں کا انفرادی عمل نہیں ہے بلکہ یہ ایک اجتماعی کام ہے جس کی ذمہ داری اسلامی ریاست کے اوپر ہے اور حاکم وقت پر لازم ہے کہ زکوٰۃ کی وصولی کے لیے ایک نظام مرتب کرے پھر مستحقین زکوٰۃ پر اس کو تقسیم کرے، ایسا نہیں ہونا چاہئے کہ غریب مسکین یا جو مستحق زکوٰۃ ہیں خود اس کی وصولی کریں بلکہ اسلامی ریاست کا سربراہ کارکنوں کو مقرر کرکے وصولی کروائے اور وہ غریبوں اور ناداروں پر تقسیم کرے کیوں کہ وہی محتاجوں کی ضرورتوں کے پوری کرنے کا ذمہ دار ہے۔

(ج) زکوٰۃ کی وصولی میں توسط واعتدال کی راہ اختیار کرنی چاہئے، جبر واکراہ سے اچھی اچھی چیزوں کو زکوٰۃ یا عشر میں لینا جائز نہیں ہے، بلکہ اوسط درجے کی چیزوں کو زکوٰۃ میں لینا چاہیے، مثلاً کوئی کارکن یا عامل کاشت کاروں سے عشر وصول کررہا ہو تو اس کے لیے جائز نہیں ہے کہ عمدہ قسم کا گیہوں لے لے اور خراب قسم کا گیہوں کاشت کاروں کے لیے چھوڑ دے۔

۲۔وَعَنْ أَبِي هُرِيرَةَ قَالَ: لَمَّا تُوُفِي رَسُولُ اللهِ ﷺ، وَكَانَ أَبُو بَكْر، وَكَفَرَ مَنْ كَفَرَ مِنَ العربِ، فَقَالَ عُمرُ: كيفَ تُقَاتِلُ النَّاسَ وَقدْ قَالَ رسُولُ اللهِ ﷺ: أُمِرتُ أَنْ أُقاتِلَ النَّاسَ حتَّى يَقُولُوا لاَ إِلهَ إِلاَّ اللهُ فَمَنْ قَالَهَا،

فقدْ عَصَمَ مِني مَالَهُ وَنَفْسَهُ إلاَّ بِحقِّه، وَحِسَابُهُ عَلى الله؟ فَقَالَ أَبُو بَكْرٍ: واللهِّ لأُقَاتِلَنَّ مَنْ فَرَّقَ بَيْنَ الصَّلاةِ والزَّكاةِ، فإن الزَّكَاةَ حَقُّ المَالِ. واللهِّ لَو مَنَعُوني عِقَالًا كانَوا يُؤَدونَهُ إلى رَسُولِ اللهَّ ﷺ لَقَاتَلْتُهُمْ عَلَى منعِهِ، قَالَ عُمرُ: فَوَاللهَّ مَا هُو إلاَّ أَن رَأَيْتُ اللهَّ قَدْ شَرَحَ صَدْرَ أَبي بَكْرٍ للقِتَالِ، فَعَرفْتُ أَنَّهُ الحَقُّ. مُتفقٌ عَلَيْهِ. (بخاری شریف ج۱، کتاب الزکوۃ، رقم ۱۳۹۹) (صحیح مسلم، کتاب الایمان، ج۱، رقم ۲۸)

ترجمہ: حضرت ابوہریرہ نے بتایا کہ جب سرکار دوعالم ﷺ وفات پاگئے اور ابوبکر ان کے خلیفہ ہوئے اور عرب میں سے کچھ لوگوں نے کفر کی راہ اختیار کی یعنی اسلام سے مرتد ہوگئے، تو حضرت ابوبکر ایسے مرتدین سے قتال کے لیے آمادہ ہوگئے، اس پر حضرت عمر نے کہا کہ آپ کیسے قتال کریں گے، حالاں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ لوگوں سے مجھ کو قتال کا حکم دیا گیا ہے، یہاں تک کہ لا الہ الا اللہ کہیں، پھر جس شخص نے اسے کہہ لیا اس کا مال اس کی ذات مجھ سے محفوظ ہوگئی، الا یہ کہ شرعی حق اس کے اوپر واجب ہوجائے اور اس کا حساب اللہ کے یہاں ہوگا، تو حضرت ابوبکر صدیق نے فرمایا کہ بخدا ضرور ایسے لوگوں سے قتال کروں گا جنہوں نے نماز اور زکوٰۃ کے درمیان فرق کیا ہے، کیوں کہ زکوٰۃ مال کا حق ہے، بخدا اگر انہوں نے بکری کے ایسے بچے کو روک لیا جسے وہ زکوٰۃ میں سرکار کو دیتے تھے تو اس کے روک لینے پر بھی میں ان سے جہاد کروں گا، فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اس بات کے لیے بخدا ابوبکر کے سینے کو اللہ تعالیٰ نے کھول دیا اور مجھے بھی عرفان حاصل ہوگیا کہ یہ بات حق ہے۔

اس حدیث پاک سے یہ بات پایۂ تحقیق کو پہنچ گئی کہ اگر کوئی شخص ازراہ انکار اسلامی ریاست کو زکوٰۃ ادا نہ کرے تو وہ اسلام کا منکر ہوگیا، ایسے لوگوں سے جہاد کرنا اسلامی ریاست کا فریضہ ہوجاتا ہے، کیوں کہ ان کی ذات و مال اب محفوظ نہیں رہ گئے، اسی سے یہ بات بھی ثابت ہوگئی کہ اسلامی حکومت پر لازم ہے کہ زکوٰۃ کا نظام قائم کرے کیوں کہ زکوٰۃ وعشر وغیرہ کی تحصیل کا کام اسلامی حکومت ہی کے ذمے ہے، اگرچہ انفرادی طور پر زکوٰۃ کے ادا کرنے سے اس کے فریضے سے سبک دوش ہونے میں کلام نہیں کیا جاسکتا تاہم وہ مقاصد عالیہ جو زکوٰۃ وعشر کی وصولی سے حاصل ہوسکتے ہیں انفرادی طور پر ادا کرنے سے حاصل نہ ہوں گے۔

ان تمام تشریحات و تفصیلات سے دو باتیں کھل کر سامنے آئیں:

ہر مسلمان صاحب استطاعت کو راہ خدا میں اپنا مال صرف کرنا چاہیے۔

صدقات و خیرات، زکوٰۃ و عشر واجبات مالیہ وغیرواجبات کی تحصیل کا نظام قائم کرنا چاہئے اور ان کو ان مصارف میں اسلامی ریاست خرچ کرے جن کی صراحت قرآن حکیم میں کی گئی ہے اور جن کے جزئیات کی تفصیلات فقہ اسلامی کی کتابوں میں موجود ہے۔

لیکن افسوس کا مقام یہ ہے کہ انفرادی طور سے زکوٰۃ وصدقات وغیرہ کی ادائگی ہوتی ہے مگر کوئی اجتماعی نظام برپا کرنے کی کوشش نہیں کی جاتی نہ کوئی بیت المال قائم کیا جاتا ہے جس میں زکوٰۃ کی رقم دی جائے، اگرچہ اسلامی حکومت بھارت میں نہیں پائی جاتی ہے تاہم مسلمان منظم ہو کر اگر اس کا نظم قائم کریں تو اس کی راہ میں غیر مسلم حکومتیں رکاوٹ نہیں ڈالیں گی۔

دنیا میں خدا جانے کتنے فلاحی ادارے کام کر رہے ہیں، کہیں معذوروں کی مدد کے لیے انجمنیں قائم ہیں، کہیں یتیموں کی تعلیم و تربیت کے لیے کامل نظم کے ساتھ ادارے کام کر رہے ہیں، کہیں بیماروں اور مریضوں کے علاج و معالجہ کے لیے اسپتال قائم کر دیئے گئے ہیں، کہیں جنگ کے زخمیوں اور بیماروں کی دیکھ بھال کے لیے انتظام کیا گیا ہے، فساد زدہ یا آسمانی آفتوں میں جو لوگ گھر گئے ہوں ان کی راحت رسانی کے لیے کمیٹیاں قائم کر دی گئی ہیں، یہ سب کام وہ لوگ کر رہے ہیں جن کا اسلام سے دور کا بھی واسطہ نہیں ہے بلکہ واقعہ یہ ہے کہ یہ لوگ اسلام کے مخالفوں اور اس کے معاندوں کے زمرے میں شامل ہیں، ان کا دعویٰ یہ ہے کہ ہم لوگ انسانیت کی خدمت کرتے ہیں، لیکن اتنی بات متحقق ہے کہ ان کی نظر میں حیات بعد الممات زندگی نہیں ہوتی، نہ یہ سب خوف خدا اور خوف آخرت رکھتے ہیں، جس سے ان کی نیتوں میں اخلاص پیدا ہو جائے، بلکہ یہ لوگ جو کچھ بھی کرتے ہیں محض نام و نمود اور دنیا میں اپنی یادگار قائم کرنے کے لیے کرتے ہیں۔

ان تمام فلاحی کاموں کو مسلمانوں کو کرنا چاہئے تھا، کیوں کہ اللہ اور اس کے رسول کے فرمان کے مطابق ہر مال دار مسلمان پر نہ صرف یہ لازم ہے کہ اپنے مال کا معتدبہ حصہ کار خیر میں صرف کرے بلکہ اس کے حق میں یہ بھی بہتر ہے کہ صدقات و خیرات سے اپنے مسلمان بھائی کی مدد کرے، اس لیے ضروری ہے کہ مسلمان نظام زکوٰۃ و خیرات برپا کریں تاکہ

غریبوں کی خاطر خواہ مدد ہوسکے اور لاچاروں اور مجبوروں کی زندگی کو ہلاکت سے بچانے کے لیے کوئی معقول انتظام ہوسکے، اگر مسلمان صرف اتنا کام کرتے کہ زکوٰۃ کا نظام اس کی ٹھوس بنیادوں پر استوار کرتے تو سودی کاروبار یا لین دین کی جڑ خود ہی کٹ جاتی، سود خواہ تجارتی کاموں کے لیے لیا جائے یا زرعی ضرورتوں کے لیے ان سب کی بنیاد یہی ہے کہ اس برق رفتار ترقی کے دور میں سود لیے دیئے بغیر مسلمانوں کی ضرورتیں کیسے پوری ہوں، کامل وثوق اور پورے انشراح صدر کے ساتھ عرض کرتا ہوں کہ اگر صحیح ڈھنگ سے زکوٰۃ وصدقات وعشر وغیرہ کا نظام برپا کردیا جائے اور مسلم جماعت کا ہر فرد اپنی قومی ضرورت کا احساس رکھے تو مسلمانوں کو دنیا کے سودی اداروں پر نگاہ ڈالنے کی ضرورت پیش نہیں آئے گی، ان کی ساری ضرورتیں ان کے قومی ادارے یا بیت المال سے پوری ہوجائیں گی، ہاں اس نظام کے برپا کرنے کے لیے بڑے دل گردے کی ضرورت ہے، مخلص کارکنوں کی فوج سے انقلاب عظیم کی راہیں ہموار کی جاسکتی ہیں، ہم کو ہر مقام پر فاسد نظام سے ٹکر لینی پڑے گی اور اپنی جاں بازی اور جاں سپاری سے ہم کو یہ ثابت کرنا ہوگا کہ ہم دنیا کی زندگی کو کوئی حیثیت نہیں دیتے، ہم کم نظر نہیں بلکہ بلند نگاہ رکھتے ہیں، ہماری نگاہ میں صرف آخرت کی زندگی قدر وقیمت رکھتی ہے۔

بہر حال اب مناسب تصور کرتا ہوں کہ کچھ فقہی احکام و جزئیات زکوٰۃ کے سلسلے میں پیش کردیئے جائیں تاکہ ہمارے قارئین کرام کی نگاہ میں یہ بات رہے کہ جو کچھ زکوٰۃ کی ادائگی ہورہی ہے یا جس انداز سے ہورہی ہے وہ صحیح ڈھنگ سے ہو۔



# خراج عقیدت

اس عظیم علمی کاوش کومرتب کتاب کی اجازت سے ہم سبھی برادران سب سے پہلے سلطان الاساتذہ شیخ القران حضرت علامہ عبداللہ خان عزیزی علیہ الرحمہ کی خدمت میں نذر کرتے ہیں اللہ تعالیٰ حضرت کے درجات بلند فرمائے اور ہم سب کو حضرت کے روحانی فیضان سے مالا مال فرمائے۔ پھر اس کتاب کے ذریعے ہم سب خراج عقیدت پیش کرتے ہیں اپنے والدین کریمین کی خدمت میں جن کے وجود سے ہمیں وجود ملا، جن کی دعائے نیم شبی سے ہم سب خدمت دین کے لائق ہوئے، جن کی عنایات کے طفیل اج ہم سب برادران خوشحال زندگی گزار رہے ہیں اور حسب استطاعت خلق خدا کی فلاح و بہبود کے لیے کوشاں ہیں۔ کتاب مندجہ زیل محسنین کی بارگاہوں میں بطور خراج عقیدت پیش ہے۔

1۔ شیخ القران حضرت علامہ عبداللہ خان عزیزی علیہ الرحمہ

(ولادت: 15 نومبر 1935 / وفات: 17 جولائی 2010)

2۔ مرحومہ حجن سجیب النساء اہلیہ محترمہ حضور شیخ القران علیہ الرحمہ

(ولادت: 20 جون 1942 وفات: / مارچ 1998)

3۔ والد ماجد الحاج معین الدین خان مرحومہ

(ولادت: 20 جولائی 1937 وفات: / 24 اکتوبر 2008)

4۔ والدہ ماجدہ حجن زلیخا خاتون مرحومہ مغفورہ

(ولادت: 10 اگست 1948 / وفات: 29 جون 2015)

اللہ جل شانہ ہمارے ان پیاروں پر کرم فرمائے اور اس کتاب کو ان کے لیے سامان بخشش بنائے۔

ابر رحمت ان کے مرقد پر گہر باری کرے ● حشر تک شان کریمی ناز برداری کرے

من جانب

الحاج وصی الدین خان نورانی، الحاج بشیر الدین نورانی

الحاج شمس الدین برکاتی، الحاج شہنشاہ حسین برکاتی

وجملہ اہل خانہ جمدا شاہی بستی

**Muballigh-E-Islam Reserch Center**

**Mumbai- India**